خیر تو ہی؟ تو کہہ دیتی ہوں کہ بی آپ ہی میرا دل اُلٹا جاتا ہی - جب دل کھول کر بھڑاس نکال لیتی ہوں تو دل ٹھکانے لگتا ہی + وہ ہول دل سمجھ کر چپکی ہو بیٹھی ہیں + نہیں معلوم اُس خدا کی بندی کو کیا آن پڑ گئی ہی کہ منائے نہیں منتی + بوا آدمی مان بھی کرتا ہی تو غیر سے کرتا ہی + وہی کہاوت ہی کہ سانپ سب جگہ ٹیڑھا چلتا ہی پر اپنی بانبی میں سیدھا ہی ہو کر جاتا ہی + اِس کے سوا اپنوں سے سب سر جھکاتے ہیں - مَیں تو اُن کے رشتے کی بھی ہوں - اور سہیلی بھی ہوں - اِس دوہرے واسطے پر یہ پٹکی پڑتی ہی کہ ہاتھوں کی لکیریں مٹانی چاہتی ہیں - میرا آدمی بھی جاتا ہے تو یہی خبر لاتا ہی کہ اِس وقت بیگم صاحب آرام فرماتی ہیں + ابھی تو آنکھ لگی ہی + اُن کا مزاج ایک طرح کا ہی کون جگا کر لڑائی مول لے + وہ بیچارہ آخر کو کھڑا اکھڑا ہار کر چلا آتا ہی + بھلا ایسی ضد کا کیا ٹھکانا ہی +

**خط ۴۶** - لو بوا خورشید بیگم کیا یاد کرو گی تم بھی ذرا ہنس لو - چڑیاں ہنہنی لی تھیں کہ بی تو تلی قمر النسا کی سواری آن اُتری - آتے ہی حکم ہوا کہ حسینی خانم تجھے اپنے دیدوں گھٹنوں کی قسم - تو مجھے اپنے ہاتھوں کا صدقہ بلا اِن کے نام ایک پُرزہ لکھ دے + مگر بوا اپنی طرف سے کچھ نہ ملائیو + جو جو میں کہوں وہی وہی لکھتی جائیو (خدا نہ کرے تم میری زبان ایسی نہ سمجھنا جو کچھ لکھوں اُن ہی بیوی کو لکھنا) کیوں بوا قمرن جو کہتی ہی وہی لکھتی جاؤں نا - ہاں ہاں جو جو میں کہتی ہوں وہی لکھتی جاؤ "اچھا بوا کیا کہتی ہو" "لکھو"

---

۵۱ ضد ۵۲ غرور ۵۳ رشتہ - سبب ۵۴ آفت ہی -

ذراسی چیز بچّوں کو دیں۔ بلّی کی طرح آنکھوں پر پنجہ رکھ آپ کھالیں۔ صبح
کو سٹھورا بنتا ہے۔ شام کو ملائی کی چکھوتیاں ہوتی ہیں۔ وہ بیچارا کماتے
کماتے تھک گیا مگر یہ اُٹھاتے اُٹھاتے نہ تھکی۔ اِن اللّوں تللّوں سے
قارون کا خزانہ بھی ہو تو پوری نہ پڑے۔ جب میں نے یہ بات سُنی تو اُن
کے دینے لینے سے ہاتھ کھینچا۔ اور بالکل مُنھ لگانا چھوڑ دیا۔ اب اُن کو اختیار
ہی چاہیں سُوم بنائیں۔ چاہیں کنٹک ٹھیرائیں۔ وہ بندی تو اب اِن کے بولوں
میں آنے والی نہیں ہے۔ اِسی کو بگاڑ سمجھو یا سنوار جانو۔ اور تو کوئی بات نہیں ہوئی۔

**خط ۶۲** ۔ لو بوا حمیدی بیگم! تم تو سارے جتن کر ہاریں۔ پر بی قریشی بیگم کو
تم سے مناٹھانہ منیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بلّی کا مُنھ کالا میں جاتی ہوں۔ اور
اُنھیں منا منو کر لے آتی ہوں۔ دیکھوں وہ تم سے کیونکر نہیں ملتیں۔ یہ کہاں
کی بات ہے کہ اگلے پچھلے گلے گزاری کے دفتر کھول کے عین شادی کے وقت
اینٹھ بیٹھیں۔ جمعہ کے دن تمھارے ہی مکان پر نہ اُتاروں تو سعیدی نہ
کہنا۔ تم اُن کے آنے کی تیاریاں کر رکھو۔ اگر وہ نہ آئیں تو تمھارا پکّا پکایا
میں اپنے گھر منگالونگی۔ اور تم کو اُلٹے دس روپیہ گُنہگاری کے دونگی۔

**جواب ۶۲** ۔ بہن سعیدی بیگم! تمھارے مُنھ میں گھی شکر۔ تم میری
بہنیلی کو مجھ سے مِلا دو گی تو میں جانونگی کہ تم نے مجھے مول لے کر چھوڑ دیا
میں اُس گھڑی کو نہیں پاتی جس گھڑی وہ میری بات پر روٹھ کر چلی گئیں۔
جب سے میری طرف سے اُن کے دل پر میل آیا ہے میں پشیمان ہو ہو کر دن
میں کئی کئی دفعہ روتی ہوں۔ اگر اماں جان پُوچھ بیٹھتی ہیں کہ کیوں بیٹی! کیا ہوا۔

سلہ چاٹنا۔ چکھنا۔ سلہ دم۔ جھانسا۔ فند فریب۔

توڑ کر بھاگ گئیں + دیکھیے اب میرے اُوپر کیا کیا طوفان جُڑتے ہیں + اور جڑیں تو جُڑا کرو۔ میں کسی کی گُنونڈ ہی نہیں جو دہیل بنوں + تم کہو تم سے کس بات پر لگاڑ ہوا؟

**جواب ۱۱۶** - بوا خدا نہ کرے دُور پارو وہ نگوڑی میری مُنھ بولی بہن کیوں ہونے لگی تھی؟ یوں کہو ایک محلے میں رہنے سہنے سے جان پہچان ہو گئی تھی + اِس بہن بہن کہتے مُنھ سوکھتا تھا + نہیں تو وہ کون اور میں کون؟ جب تک آدمی سے آدمی کو کام نہیں پڑتا اُس کی بُرائی بھلائی نہیں کھلتی + پہلے تو بڑی سیدھی سیدھی اور چُپ چُپ رہیں۔ پھر جھوٹ مُوٹ کے چھل بٹے دکھانے شروع کیے + کبھی کہتی ہوئی آئیں کہ "بچّوں پر تین تین دن صاف گزرتے ہیں" کبھی روتی ہوئی آئیں کہ "چوکیدار کواڑ اُتارے لیے جاتا ہے" + کبھی کہتیں "قرضخواہوں نے دروازے کی مٹّی لے ڈالی" + کبھی کہتیں "مہاجن نے میاں پر نالش کر دی چپراسی ڈھونڈتا پھرتا ہے۔ جھنجھنیاں پڑینگی۔ قید ہوگی۔ کچھ ہو تو دے ڈالو + آج برتن بکتے ہیں۔ کل کپڑے بکتے ہیں" میں سیدھی آدمی۔ ترس کھا کر کبھی دس کبھی پانچ اِن سے چھپاتی۔ اور دے دیتی + ایک دن میں نے کہا لاؤ دیکھوں تو یہ سچ کہا کرتی ہے۔ یا مجھے احمق بنا کر لے جایا کرتی ہے۔ میں نے ماما فضیلت کو چھپواں اُن کے گھر بھیجا + اُس نے جا کر دیکھا کہ کچھ بھی نہیں۔ بیوی کو زبان کا مزا ہے۔ جب تک چار آنے روز کی ملائی نہ کھالیں نیت نہیں بھرتی۔ چٹور پن نے اس درجے کو پہنچایا ہے کہ توا چولھا اوندھا پڑا ہے۔ بازار کے چٹھے میٹھے منگائے اور بھکور لیے۔ اُس پر غضب یہ ہے کہ کیا مقدور جو

۱ جلد ۲ شرمندہ ۳ بیڑیاں ۴ خاوند ۵

ایسے پیسے روپے کو آگ لگا کر دھر دوں + ہوا نہ ہوا برابر ہے + پس بُوا اتنا
کہنا تھا کہ میرے تن بدن میں آگ ہی تو پھک گئی + آؤں تو جاؤں کہاں
تم جانتی ہو کہ میں کسی کی لگی لپٹی نہیں رکھتی اَور تو اَور میں اپنے باپ کی تو
سُنتی ہی نہیں کہاں کہ اس مُردار کی! وہ لڑاکا ہے تو میں بھی ننگی[۵۱] شمشیر ہوں
جھٹ کھانے پر سے ہاتھ اُٹھا سنبھل سنبھلا کر ہو بیٹھی کہ لے موئی نفاختی[۵۲] آج
تُو ہے اور میں ہوں + اگر تجھے ٹھیک نہ بنایا تو دنیا میں رہی؟ میں نے کہا
بُوا تمھارے مُنھ میں خاک تم ایسی فال تو نہ نکالو تم سار کی سیکڑوں اُن کے
آگے ہاتھ پسارتی ہوئی جاتی ہیں۔ اور کچھ نہ کچھ لے کر ہی آتی ہیں + تمھاری
وہی مثل ہے جس کا کھاؤ اُسی پر غُرّاؤ + خدا جھوٹ نہ بلائے تو میں نے تمھیں کو
بیسیوں دفعہ چھناچھن روپے لیتے اور ہزاروں دعائیں دیتے دیکھا ہے +
آج تم کس مُنھ سے زہر[۵۳] اگلتی ہو؟ یوں کہو اب کے جو کچھ نہیں ملا۔ تمھارا جی
جل گیا۔ سو ہی تم اُن کا گُدّا[۵۴] بناتی پھرتی ہو + سردار ہو کا پرچھاواں تو خدا کل
جہان پر ڈالے۔ وہ ایک کوڑی بیجا نہیں اُٹھاتیں + اپنا بھی آگا پیچھا سوچیں
یا تُمسار کی اَنگنیتوں[۵۵] کا بھرنا بھرتی پھریں کہ جن کے دیئے کا عذاب نہ ثواب
تمھارے دیتے تو راہ چلتوں کو دے پر تمھیں کوڑی نہ دے + آگے پیچھے
میرے سامنے اُن کی بُرائی نہ کرنا + نہیں تو تمھیں جانو گی؟ چلو تُنجُو لمبی بنو
غرض اُس وقت جو جو مُنھ میں آیا خوب ہی تو سُنایا + اِس پر بہت جز بز[۵۶] ہو کر اُٹھ
گئیں۔ اگر ذرا اَور ٹھیرتیں تو اس سے بھی زیادہ فضیحتی کرتی یہی خوب ہوا کہ وہ ہٹتا

۵۱ بے باک نڈر ۵۲ نفاق والی۔ ایک حقارت کا کلمہ بھی ہے ۵۳ بُرا بھلا کہنا۔ بدیاں کرنا + دشمنی نکالنا ۵۴ رسوائے عام کرنا ۵۵ غیر۔ بیگانہ ۵۶ بگڑ کر۔ خفا ہو کر +

سونا بھی دینا بابل۔ روپا بھی دینا۔ دینا جڑت جڑاؤ
ایک نہ دینی سر کو رے کنگھی ساس نند بولی بول رے
ہرے ہرے بانس کٹا مورے بابل نیکا منڈھا چھواؤ رے

# تیسری فصل

ہمجولیوں اور برابر کی بہنیلیوں کے خط مع جواب

خط ۶۰۔ بی صاحب جان سلامت رہو! آج ہی تمہاری منہ بولی بہن میرے گھر آ نکلیں۔ میں نے پوچھا آج کیا رستہ بھول گئیں جو اِدھر آ نکلیں؟ کہنے لگیں۔ تم سے ملنے کو جی چاہا تھا چلی آئی۔ کہو تو نہ آؤں؟ میں نے کہا نہیں۔ تم جم جم نت نت میرے سر پر میری آنکھوں پر آؤ بیٹھو۔ صاحب سلامت کر کے تھوڑی دیر بیٹھنے پائی ہونگی کہ اتنے میں کھانا تیار ہو کر آیا۔ دستر خوان بچھا۔ جو کچھ دال دلیا موجود تھا اُن کے آگے رکھا۔ ہاتھ دھو دھلا کر دستر خوان پر بیٹھیں۔ اُس وقت میں تمہاری خیر صلاح پوچھنے لگی " بولیں کہ اچھی تم صبح ہی صبح تو اُن کا نام نہ لو" میں نے کہا ہیں! اُن میں کیا بُرائی ہے؟ کہنے لگیں " کیا خوب! ایلو تمہیں خبر ہی نہیں؟ بُوا وہ سو سوموں کی ایک سوم اور ہزار کنٹکوں کی ایک کنٹک ہیں۔ کبھی جھوٹے ہاتھ سے کتا بھی نہیں مارتیں۔ میں نے دنیا کے پردے پر ایسا آدمی ہی نہیں دیکھا کہ ہوتے ساتے اپنی جان کو نہ لگائے۔ خود بھی ترسے اَوروں کو ترسائے۔ بچے ہیں تو ندیدوں کی طرح تیرا میرا منہ دیکھتے پھرتے ہیں۔ نوکر ہیں تو ایک ایک چیز کو پھر کتے پھرتے ہیں۔ میں تو

آئے برانی سب رنگ رس کے۔ لوگ کُٹم کے سب ہنس ہنس کے
چاوت تھی ہی گھر سے نکسے۔ اَور کے گھر میں جائے دھکیلی
لے کے چلے پی ساتھ جب اپنے۔ رُوون لاگے پھر سب اپنے
کہا کہ تو نہیں بس کی اب اپنے۔ جا بچی تیرا اللہ ہی بیلی +
سکھی پیا کے ساتھ گئی ہیں۔ ایسی گئی پھر وہیں رہی ہیں
کس سے کہوں دکھ بانے دئی ہیں۔ سیّاں نے موری بانہ گہیلی
ساس جو چاہے سو ہی سناوے۔ نندیٹی بیٹھی باتیں بناوے
کیا کروں کچھ بن نہیں آوے۔ جیسی پڑی ہیں ویسی ہی جھیلی۔
جیا بیاکل روت انکھیاں۔ کہاں گئیں سب سنگ کی سکھیاں
شوق رنگ گڑیاں طاق پہ رکھیاں۔ نہ وہ گھر ہے نا وہ حویلی

منڈھا

ہرے ہرے بانس کٹا مورے بابل رنگا منڈھا چھوا اَورے
پربت بانس منگا مورے بابل۔ اپنا نوں منڈھا چھوا اَورے
بھائی کو دینی اُونچی اٹریا۔ ہم کو دینا بدیس پردیس
نو مہینے گرب میں راکھی۔ آج نہ راکھی جائے رے
دلہیاں پربت جئیں بابل انگنا بھیو ہے بدیس۔ لے بابل گھر اپنا ہم چلے پیا کے دیس
اوے سے کو لے گڑیاں چھوڑیں۔ اور چھوڑا سہیلیوں کا ساتھ رے

۱ کنبہ قبیلہ ۲ چاہتے تھے ۳ نکلے ۴ دولھا۔ خاوند ۵ خدا حافظ ۶ کہاں ۷ شاعروں نے ضرورت کے باعث حرکت بڑھادی اصل میں گہلی ہے یعنی پکڑلی ۸ دل ۹ بے چین ۱۰ یہاں رخصت کے گیت سے مراد ہے ۱۱ پیٹ +

تم سب کو لٹار کھا ہے۔ ہم اُسی کو لکھ رہے ہیں+ میں نے کہا کیا تم کو خبر تھی کہ وہاں یہ گیت گایا جائیگا+ وہ بولیں نہیں۔ مگر ہم سُرمے کا قلم اور سادے کاغذ کی چھوٹی سی کتاب اپنی جان کے ساتھ رکھتے ہیں۔ جو بات ہمیں پسند آتی ہے یا یاد رکھنے کے قابل ہوتی ہے اُسی کو لکھ لیتے ہیں+ میں نے کہا بھلا تو اس کی نقل ہمیں بھی دوگی؟ اُنھوں نے ہنسکر کہا آنکھوں سے+ ہم چلتے چلتے تمھیں دے کر جائینگے سو وہی گیت ہیں تمھیں بھی بھیجتی ہوں دیکھو تو کیسے اچھے اور درد کے بھرے ہوے ہیں فقط

محمودی بیگم

## پہیلی[۱]

سُن ری سہیلی موری پہیلی۔ بابل[۲] گھر تھی میں البیلی[۳]
ماتا پتا[۴] نے لاڈ سے پالا۔ سمجھا مجھے بس گھر کا اُجالا۔ ایک بہن تھی اِک بہیلی
یوں ہی بہت دن گڑیاں میں کھیلی۔ کبھی اکیلی۔ کبھی دو کیلی
جس سے کہا چل تماشا دکھلا۔ اُس نے اُٹھا کر گودی میں لیلی
کچھ کچھ موہے سمجھ جو آئی۔ ایک جا ٹھیری موری سگائی[۵]۔
آون لاگے بامھن نائی۔ کوئی لے روپیا کوئی لے دھیلی
بیاہ کا میرے ساجب[۶] آیا۔ تیل چڑھایا۔ منڈھا چھوایا
سالو سوہا سب ہی پہنایا۔ مہندی سے رنگ دیئے ہاتھ ہتھیلی
سامرے کے لوگ آئے جو میرے۔ ڈھول دمامے بجے گھنیرے
شبھ گھڑی شبھ دن ہوئے جو پھیرے۔ سیاں نے موہے ساتھ میں لے لی

---

[۱] چیستان۔ بجھول۔ بجھارت [۲] باپ [۳] بے پروا [۴] ماں باپ [۵] نسبت شادی [۶] وقت+

سے بھی سات سو روپیہ کے قریب سلامی پڑی ۔ "اُن کے گھر کا بچہ بچہ پڑھا لکھا تھا" تم نے تو طعن سے لکھا تھا کہ ہم ہی جیسی تھیں یا اُن میں کوئی لڑکی پڑھی لکھی بھی تھی؟ مَیں آنکھوں دیکھتی کہتی ہوں کہ اگر ہمارے کنبے میں یا ہماری ہنیلیوں میں کوئی ایسی ہوتی تو مَیں اُس کے پاؤں دھو دھو کر پیتی ۔ جس روز برات رخصت ہوئی اُس روز کا حال سنو تو اچنبے میں رہ جاؤ ۔ صبح کے وقت ڈومنیاں گانے بیٹھیں اول تو اُنھوں نے بہادر شاہ دہلی کے بادشاہ کی بنائی ہوئی ایک پہیلی گائی اور پھر جس وقت جہیز نکلنے کی تیاری ہوئی تو منڈھا گانا شروع کر دیا۔ اُس وقت کی نہ پوچھو عورتیں تو عورتیں مردوں کا یہ حال تھا کہ ڈیوڑھی میں کھڑے ہوئے دہاروں[1] رو رہے تھے۔ اور بس یہ معلوم ہوتا تھا کہ بیٹی کی محبت آج ہی کے دن تک تھی ۔ پالا پوسا چھوٹے سے بڑا کیا اور دوسرے کو سونپ دیا ۔ کلیجے کا یہ حال تھا کہ اُس گیت کو سُن سُن کر پھٹا جاتا تھا یہاں تک کہ سب جہیز کا نکالنا تو بھول گئے اور لوٹن کبوتروں کی طرح بن چھری تڑپنے لگے یُوں تو یہ ہندوانی گیت تھے اور اُنھیں لوگوں کی ان میں باتیں تھیں۔ مگر بُوا میں تم سے کیا بیان کروں اُن میں کیسا اثر کوٹ کوٹ کر بھرا تھا ۔ خدا جانے پورے سمجھ میں آتے تو کیا غضب ڈھاتے ہیں سنے جو اوپر نگاہ کی تو کیا دیکھتی ہوں کہ کئی سمدھیانے کی لڑکیاں ہاتھوں میں سُرمے کا قلم اور کاغذ لیے بیٹھی ہیں۔ اور جھپ جھپ اُس گیت کو لکھ رہی ہیں۔ پھر تو مجھے بھی شوق ہوا مگر اُس وقت نہ قلم نہ دوات نہ کاغذ نہ تختی۔ لکھتی تو کاہے پر لکھتی ۔ میں ادھر سے اُٹھ کر اُن کے پاس جا کھڑی ہوئی کہ بُوا یہ کیا لکھ رہی ہو ۔ اُنھوں نے کہا کہ جس گیت نے

[1] زار قطار رونا۔ آٹھ آٹھ آنسو رونا۔

پڑھی لکھی تھی یا سب کی سب خدا رکھو ہم ہی جیسی تھیں۔ لو خدا حافظ +

جواب ۵۹۔ بہن! اُس روز شام سوں شام تمھاری راہ دیکھی۔ جب تم نہ آئیں تو آخیر کو ہار کر مغرب کے لگ بھگ دادی اماں کی ڈولی میں بیٹھ لی۔ دیکھنے کی نہ پوچھو + اَب تو جس محفل میں جاؤ ایک نہ ایک بات نئی دیکھ کر آؤ + لباس میں پوشاک میں۔ وضع میں۔ طریق میں۔ روز بروز انھونی[1] باتیں نکلتی چلی آتی ہیں۔ اور بوا تمھاری جان کی قسم کچھ وہ بھلی بھی معلوم ہوتی ہیں۔ میں نے کئی بیویوں کو دیکھا کہ اُن کے کانوں میں صرف ایک ایک بُندا۔ ہاتھوں میں ایک ایک سونے کا کڑا۔ کلیوں دار سفید ہی پیجامے سفید ہی ڈوپٹے اُن پر ریشمی غلیتہ لاکھ لاکھ بناؤ دیتا تھا۔ اور بہت سی سہاگنیں ایسی بھی تھیں کہ تلواں جوڑے اُن کے بدن پر تھے۔ اور گہنے میں ٹوٹی پڑتی تھیں۔ جس وقت یہ چھم چھم کرکے اُتریں سب نے مل کر اُتروایا۔ اور عزت سے بٹھایا۔ الائچی۔ پان۔ چھالیہ۔ زردہ کسی چیز کی کمی نہ تھی + گلوریوں پر گلوریاں کھلائیں۔ رات کو بھی ڈومنیاں گائیں۔ اور دن کو بھی گائیں + مگر شرع تو رسے والی بیویوں نے دائرے کے سوا دوسرا باجا نہ سُنا۔ دُولھا بدن کا چھریرا۔ صورت کا اچھا تھا + اِس زمانے کی دُلھنوں سے زیادہ اُسے شرم تھی + کیا مقدور جو ذرا آنکھ اونچی کی ہو۔ چاہا سو اُس بیچارے سے کہلوایا۔ اور اُس نے کہا + چڑھاوے میں سر سے پیر تک ڈھیر گہنا۔ اور سب کا سب بھاری چڑھلیا + شربت پلائی بھی اچھی دی + یہاں

[1] نئی انوکھی [2] کہانے کا تنباکو +

میں بھی بہنوں کی دیر ہے - ایسی کیا میری عقل جاتی رہی تھی جو اپنے قول قرار سے پھر جاتی؟ ہاں یوں کہو میاں کرامت علی کو گل چھرّے اڑانے کے واسطے ضرورت پڑی ہوگی - انہوں نے کہا اور تو کوئی ڈھب نہیں بنتا - اسی بہانہ سے اماں کے پنجے سے روپے نکالو - اور چپکے چپکے مزے اڑالو - تم اُس سے کہو کہ تو خالہ کے مُنہ در مُنہ کہہ دے میں اُن کے روپے پھینک دوں دیکھو تو کیا کہتا ہے +

**خط ۵۶** - اچھی میری خالہ جانی! میں تیرے واری ہو کر مرجاؤں! اپنی مُغلانی سے بھانجے کے انگرکھے پر تُرنج بنوا دے - اُسے عید کی بڑی خوشی لگ رہی ہے - میری مغلانی تو خدا جانے کہاں اُجڑ گئی - دو دن کو کہہ کر گئی تھی آج دس دن ہونے آئے - عید کا جو سر آ ہے تو کوئی درزی بھی ہاتھ نہیں دھرتا نہیں تو اُسی کو دے دیتی + مدلا چار ہو کر تمہارے آدمی کو تکلیف دیتی ہوں + دیکھو میں نے کبھی نہ کبھی مُنہ پھوڑ کر کہا ہے تم عید سے ایک دن آگے تُرنج بنوا کر میرے پاس بھیج دینا + اور اگر انگرکھا تیار ہو کر نہ آیگا تو تمہارا بھانجا برس کے برس دن لوٹا لوٹا پھریگا + خدابخش رونہ یہ خط اور انگرکھا لے کر آتا ہے + اُسی کے ہاتھ جواب بھیجنا + لو تمہارا خدا حافظ +

**جواب ۵۶** - بُوا! ایسی کیا بات ہے میں بھی تمہاری مُغلانی بھی تمہاری - کسی غیر کا کام تو نہیں ہے - اپنا ہی کام ہے + سو دفعہ ہزار دفعہ آنکھوں سے تُرنج بنا کر بھیج دیگی - اور آج کل تو غیر کا کام بھی ہوتا تو میں اُسے منع نہ کرتی - کیونکہ وہ ان دنوں میں گھر کا سینا پرونا اُٹھا کر کبھی کی ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی ہے + کام جو آگے نہیں ہے تو خالی مبیٹھی گھبراتی ہے + اِس پر کیا موقوف ہے جب کچھ کام ہوا کرے باشوق بھیج دیا کرو + خدا نے چاہا تو میرے بھانجے کا انگرکھا الوداع کو یا عید سے دو دن پہلے پہنچ جائیگا + مارا مار کر کے سلواؤنگی + جب تک تیار نہ ہوگا آٹھ پہر مُغلانی پر تاکید رکھونگی + اوّل تو وہ خود تمہارے بیٹے کا کام چاؤ سے کرتی ہے - اُسے کچھ کہنے سُننے کی حاجت بھی نہیں فقط تمہارا بھی اللہ بیلی اللہ نگہبان +

**خط ۵۷** - کہو بُوا محمودی بیگم! اپنی خالہ زادی بہن کے بیاہ میں گئی تھیں؟ کیا کیا کھایا؟ کیا کیا دیکھا؟ بہن میں یوں نہ آسکی کہ اُسی روز میرے ہاں مہمان آ گئے + اماں جان نے بھیجنا منا نہ جانا - چلو جیسے تم گئیں ویسے میں گئی + دولہا کیسی شکل کا تھا؟ سمدھنیں کیسی بنی ٹھنی تھیں؟ چڑھاوے میں کیا چڑھا؟ تمہاری طرف سے سلامی میں کیا پڑا؟ اُن میں بھی کوئی لڑکی

---

۱ مزا اُڑانا عیش اُڑانا ۲ روبرو ۳ صدقہ ہو جاؤں ۴ سینے پرونے والی نوکر ۵ چلی گئی - غصہ سے کہا ہے ۶ قریب ہونا ۷ اقرار نہیں کرتا - حامی نہیں بھرتا ۸ ناچار ۹ بے حیا بن کر ۱۰ ہرکارہ ۱۱ بیکار - خالی ۱۲ انشاء اللہ تعالیٰ ۱۳ شوق سے +

وہ تو کوئی اسے مُنہ نہیں لگاتا۔ نہیں تو یہ وہ غضبن ہے کہ ایک طوفان روز کھڑا کرے + اوّل تو خالہ اماں کے فرشتوں کو بھی خبر نہیں۔ اور اگر ہو بھی تو وہ ایسی نہیں ہیں کہ تیری میری لگائی بُجھائی میں اگر تم سے بَیر باندھ لیں + کچھ اُنہوں نے اپنے بال دھوپ میں نہیں سُفید کیئے + آخر تم سے چار کپڑے زیادہ ہی پھاڑے ہیں + تم کچھ بات مُنہ سے نہ نکالو چُپکی بیٹھی تماشا دیکھو میں اُسے کیسے ناک چنے چبواتی ہوں +

**خط ۵۴** ۔ کیا بہن! اکل تمہارے پاس کرامت علی گیا تھا؟ وہ کہتا ہے کہ اماں تم نے مہاجن سے روپے نکلوائیے ہوتے خالہ سے ناحق لے لیئے + وہ تجھ مجھ پر رکھ کر ایسی ایسی باتیں سُناتی ہیں کہ میرا جی جلتا ہے + کبھی تو کہتی ہیں کہ لوگوں کے دلوں میں ایسی نادہندی سما گئی ہے کہ ہوتے ساتے میرے روپے اُن کے جی سے نہیں نکلتے۔ کبھی کہتی ہیں "باپ بیٹوں کی کمائی آتی ہے اور پھر پوری نہیں پڑتی" + کبھی سُناتی ہیں "پھوہڑ عورتوں کے ہاں کبھی خیر ہوتی ہے نہ برکت۔ سدا خرچ کی بلوں بلوں رہا کرتی ہے" بوا اگر تمہیں اپنے روپیوں کی حاجت ہو تو آدھی رات پچھلے پہر جب چاہو مجھ سے منگا لو + تمہارے روپے دودھ پیتے ہیں + کہیں مارے نہیں گئے + آڑے وقت کو لگا رکھے تھے +

**جواب ۵۵** ۔ بُوا! حاشا للہ حاشا رحمان! میرے فرشتوں کو بھی خبر نہیں کہ تمہارا لڑکا کب آیا۔ اور کب چلا گیا + وہ ایک جھوٹا لپاٹی مُتفنی ہے + اُس کی بات کا تمہیں کو اعتبار ہو گا + وہ جھوٹ نہ بولے تو اُسے روٹی ہضم نہ ہو پیٹ پھول جائے + اُس نے کہا کہ اور کچھ نہیں تو آج یوں ہی بات بناؤ کہ میں خالہ پاس گیا تھا + اُنہوں نے کہا کہ ایسا کیا اُوڑا پڑ گیا جو تیری میا میرے روپے نہیں دیتی + باپ بھائی اتنا کچھ کماتا ہے اور پھر گذر نہیں ہوتی + آٹھوں پہر خرچ کی بکا رہتی ہے + خدا ایسے طوفانی بچے سے بچائے + اسے تو خوب مینڈھے لڑوانے آتے ہیں + گھس میں چنگی ڈال جا لو دور کھڑی + اوّل تو بہن مُوئے دو بیسی روپلی کی کائنات ہی کیا ہے + دوسرے نہیں وعدے پر تم نے لیئے ہیں ابھی آس

سلہ فسادی جھگڑا ۳ بہتان ۴ محض بات سے مراد ۵ کہتے سنتے ہیں ۶ ناتجربہ کاری ۷ تنگ پڑنا ۸ اجڑنا ۹ قرض لینا ۱۰ مکتفی ہونا ۱۱ بے سلیقہ ۱۲ پکار ۱۳ جنگ ۱۴ غضب ہونا ۱۵ وقت بے وقت ۱۶ تم سخت ۔ خدائے پاک کی قسم ۱۷ پناہ مانگتی ہوں خدا سے ۱۸ ذرہ ۱۹ بہتانی ۲۰ لڑائی کرا دینا + ۲۱ اصل حقیقت +

بھلا اس میں کیا جی بھر کر صورت دیکھونگی؟ خیر ماشا[۱] نہ مانیگی تو ساتھ ہی چلی جاؤنگی ۔ کیا ہوا[۲] دو چار مہینے لُدھیانے رہ کر چلی آؤنگی ✣

**جواب ۵۱** - آپا میرے بھانجے کا آنا تمہیں مبارک اور مجھے سلامت! اگیا کروں شام ہوگئی دونوں وقت ملنے لگے ۔ نہیں تو ابھی ڈولی منگا کر چلی آتی ۔ میرا جی خود اپنے بھانجے کے دیکھنے کو لوٹتا[۳] ہے ✣ دیکھئے اس خوشی میں رات کیونکر کٹتی ہے ✣ تم نے دیکھا؟ اب بھی بدن پر بوٹی چڑھی[۴] یا ویسا ہی دُھان[۵] پان ہے ✣ چلو[۶] خدا نے تمہاری اُمید پوری کر دی ✣ اُس کی درگاہ میں شکرانہ بھیجو ۔ اور اب اس کا کوئی اچھا سا گھر[۷] دیکھ کر کہیں ٹھکانا کرو[۸] ✣ صاحب نسا جلیبیوں کا کونڈا ۔ صدقے کے ٹکے تیل ماش کا خوان لیکر آئی ہے ✣ اسے رات کو وہیں ٹھیرانا ۔ اور میری طرف سے اپنے چٹ چٹ اوپر تلے[۹] بلائیں لینا دن نکلے تو میں بھی سواری منگا کر آن اُتروں ✣

**خط ۵۲** - لو بُوا[۱۰] اور سنو! بی خانم جان نے کیا اُشتغلا[۱۱] اُٹھایا ہے کہ یہ شام ہوئی اور خالہ اماں کے بچوں کو کوسنے بیٹھ گئی ✣ بھلا بُوا غضب خدا! میر اُن کا باپ مارے کا بیر تھا؟ یا ملک ملکات کا جھگڑا تھا؟ یا اُن کے معصوموں نے میرا کچھ بگاڑا تھا جو میں کوستی؟ پہلے اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھ[۱۲] لوں تو کسی کے بچوں کو کوسوں ✣ اس تپنگ[۱۳] چُھری نے تو خوب بیڑا کفیری پر کمر باندھ رکھی ہے ✣ اچھی[۱۴] تمہارے قربان جاؤں تم اُن کے دل سے یہ بات دھو ڈالنا نہیں تو خالہ بھانجیوں میں خدا واسطے[۱۵] کا بَیر پڑ جائیگا ۔ اور اس بُہتان اُٹھانے والی سے تو خدا سمجھیگا ✣

**خط ۵۳** - بہن! تم خانم جان کی باتوں پر نہ جاؤ ۔ بڑا[۱۵] بھوسکنے دو ✣ وہ انہیں باتوں سے سب میں اُڑوا اُڑو[۱۶] ہو رہی ہے ✣ اس کی جان پر غضب ٹوٹے ✣ اس نے کس کس پر تو نیا طوفان نہیں جوڑا ✣

---

۱ محبت ۲ کیا ڈر ہے کیا بڑی بات ہے ۳ عزت ہے ۴ موٹا تازہ ہونا ۵ دُبلا پتلا ۶ حرف تردید یعنی ان باتوں کو چھوڑ دو ۷ خاندان ۸ شادی کرنا ۹ تواتر لگاتار ۱۰ حرف خطاب ۱۱ بہتان ۱۲ اپنا سا دل اور کا سمجھنا ۱۳ محبت کی جڑ کاٹنے والی ۔ لڑائی کرا دینے والی ۱۴ بغض بھرا ۔ ناحق کی دشمنی ۱۵ ایک بے پروائی کا لفظ ہے ۱۶ نکو ہونا ۔ بدنام اور بُرا ہونا ✣

ہیں؟ ایلو میں تمہارے منہ میں چینری دیتا ہوں بھلا تم آنکھوں تے منہ سے تھا تو جاؤ" بوا مجھ سے اس کا کچھ جواب نہ بن پڑا - اپنا سا منہ[1] لے کر رہ گئی + ماشاء اللہ خدا اس کی عمر دے - ابھی سے بڑوں کے کان[2] کاٹتا ہے + ایک تگہ[3] پر کیا موقوف ہے کوئی نہ کوئی آدمی روز تمہارے پاس خبر لے کر پہنچیگا + آدمیوں کا اوڑا[4] نہیں پڑا ہے + چار پیسے ڈولی پر تو مکان ہی ہے - ایسا کچھ دور بھی نہیں جو کسی کو اکلسی آئیگی + وہ میرا کلیجہ ہے - میں اُسے اپنی جان سے عزیز سمجھتی ہوں + تم اس بات سے بیفکر رہو + یہاں آتے ہی بچوں میں اس کا دل لگ گیا + لے دیکھو دھما[5] چوکڑی مچاتا پھرتا ہے: کیوں احمد علی تیری ماں کو کہلا بھیجوں کہ اس نے سارا گھر سر پہ[6] اٹھا رکھا ہے - ایسا چیختا ہے کہ کان پڑی آواز نہیں سنائی دیتی " او ہو جی بلی اماں تو مجھے ایسا جانتی ہی نہیں - تمہارے کہنے سے کیا ہوتا ہے" بوا مجھے اس بات کا بڑا گلہ ہے کہ تم نے میرے گھر کو اپنا گھر نہ سمجھا + بھلا موئے حلوا سوہن کی بھی کچھ حقیقت تھی کہ اس کی ٹکیاں بھی ساتھ کر دیں - خیر کیا مضائقہ ہے + اپنا اپنا وقت ہے اور اپنی اپنی بات +

**خط ۵** - اے لے[7] بوا پانچ برس پیچھے میرا اسید جانی آیا + اُسے دیکھ کر جان[8] میں جان آگئی + گویا سوکھے دھانوں پانی پڑا + مجھے کب اُمید تھی کہ میں اپنی زندگی میں اُسے دیکھونگی - پر اُس کی خدائی[9] سے کچھ دور نہ تھا + اب میں اُس کے آنے کی شادی کرتی ہوں + پرسوں پیر دیدار[10] کا کونڈا کرونگی + تم بھی اپنے بال بچوں کو لے کر چلی آؤ - اور بھانجے سے مل جاؤ + پھر وہ کہاں اور تم کہاں؟ تمہیں پوچھتا بھی تھا کہ خالہ اماں اور اُن کے بچے تو اچھے ہیں؟ میں نے کہا ہاں میاں سب تندرست ہیں + وہ بھی تمہارے دیکھنے کو پھڑکتی[11] ہیں - بوا خوشی ہوئی نہ ہوئی برابر ہے + کلمُہ دوا ٹھوا رہے رہیگا + اس کا فرنگی بڑا ظلمی ہے - دم بھر کی چھوٹ نہیں دیتا:

---

[1] شرمندہ ہو جانا [2] بات کرنا [3] فقط - کال [4] کو دیکھانا [5] شور و غل مچانا [6] آگاہی کا کلمہ ہے [7] تسلی ہونا [8] قدرت - شان [9] عورتوں کا ایک فرضی دن ہے مگر درحقیقت جامع المتفرقین و تمنا چاہیے [10] نیاز [11] مشتاق دیدار ہونا

**خط ۴۷** سالٹی بی فیروزی دُنیا کے لہو ایسے سفید ہو گئے کہ تم میرے دو دن کے رہنے میں اتنی بے رُخ ہوئیں + اچھا بُوا تمہیں وہاں رہنا بھاری ہے تو میرے بچوں کو خدا پر چھوڑ کر چلی آؤ + مجھ سے تو اماں جان کو اس حال میں چھوڑ کر نہیں آیا جاتا گھڑی ساعت کی مہمان ہیں ہچکی لگ رہی ہے + میں تمہاری عاقبت کیوں خراب کرنے لگی ہوں؟ آؤ تمہیں اگر انہیں خدا سے ملاؤ - مہاجن حساب لو قرض خواہوں کو چکاؤ - بُوا تم کچھ اور گمان نہ کرو مجھے اُن کی کوڑی کوڑی الٰہی مہر ہے + میں اللہ کی مست ہوں تو آپ کو ہوں اور تنگ دست ہوں تو آپ کو ہوں بس تمہیں بھی دیکھ لیا۔ فقط +

**جواب ۴۸** - بُوا اپنے احمد علی کو تمہاری خاطر سے بھیجتی ہوں + دیکھنا میر اللہ آمین کا ایک بچہ ہے اندھیرے اُجالے نہ نکلنے دینا۔ اُس کی مائی بھی ساتھ آئی ہے + تم اپنے تلکہ کو دوسرے تیسرے خیر عللا لیکر بھیجتی رہنا - اور میں اُس کے کوکا کو دن میں ایک دفعہ بھیجا کرونگی + یہ بھی شام سے سوتا ہے - اور مُنہ اندھیرے اُٹھ کر چیری کی دُھوم ڈالتا ہے + کھانا تو کیا ہے کچھ چڑیوں کو کھلاتا ہے کچھ کھنڈاتا ہے - اپنا جی بہلا لیتا ہے + حلوا اُنہن کی ٹکیا اس کے ساتھ کئے دیتی ہوں + اچھی تمہیں میرے سر کی قسم ہے احمد علی کو اپنی جان کے برابر رکھنا + ذرا آنکھ سے اوجھل نہ ہونے دینا + میرا دل اُسی میں پڑا رہیگا +

**جواب ۴۹** - بہن ! میاں احمد علی مائی کی گودی پر چڑھے ہوئے میرے گھر میں دراتہ گھسے چلے آئے + میں نے کہا مردوے تو آواز دیکر نہیں آتا - دیکھ تو چھپنے والے بیٹھے ہیں - اور تو مُنہ اُٹھائے چلا آتا ہے ؟ تو کہنے لگا اچھا بی اب مُنہ دھانٹ لوں + میں نے کہا ہاں ڈھانک لے + تو دیکھنا اُس نے آنکھیں تو بند نہیں فقط مُنہ پر ہاتھ رکھ لیا + میں نے کہا واہ واہ تم بھی خوب ہو ! یونہی مُنہ ڈھانکا کرتے ہونگے ؟ تو بولا دو خالہ اماں میں تو ایسے ہی مُنہ چھپاتا ہوں + تا آنکھوں تو بھی مُنہ چھپتے

سملرہ محبت ۔ زہنا ۔ دوبھر بشکل - ناگوار جلانی کرنا - دین میں سرخرو کرنا امانت - واجب الادا ناز پروردہ - پھرتی - اس کی تحقیق ارمغان دہلی میں دیکھو بچہ پالنے والی عورت ترکی میں آنکہ یعنی باپ آیا ہے مگر اہل قلعہ دودھ پلانے والی عورت کو کہتے ہیں جو باپ کی بجائے خیال کیا جاتا ہے دودھ پلانے والی کا بیٹا یا بیٹی سرِ شام شیرینی مٹھائی بکھیرنا پھینکنا بے محابا +

ہیں؟ ایلو میں تمہارے مُنہ میں چنبری دیتا ہوں بھلا تم آنکھوں تے مُنہ سے تھا تو جاؤ"۔ بُوا مُجھ سے اس کا کچھ جواب نہ بن پڑا - اپنا سا مُنہ[١] لے کر رہ گئی + ماشاءاللہ خدا اس کی عمر دے - ابھی سے بڑوں کے کان کاٹتا[٢] ہے + ایک تگہ پر کیا موقوف ہے کوئی نہ کوئی آدمی روز تمہارے پاس خبر لے کر پہنچیگا + آدمیوں کا اُوڑا[٣] نہیں پڑا ہے + چار پیسے ڈولی پر تو مکان ہی ہے - ایسا کچھ دُور بھی نہیں جو کسی کو اکلسی آئیگی + وہ میرا کلیجہ ہے - میں اُسے اپنی جان سے عزیز سمجھتی ہوں + تم اس بات سے بیفکر رہو + یہاں آتے ہی بچوں میں اُس کا دل لگ گیا + لے دیکھو دھما چوکڑی[٤] مچاتا پھرتا ہے: کیوں احمد علی تیری ماں کو کہلا بھیجوں کہ اس نے سارا گھر سر پہ[٥] اُٹھا رکھا ہے - ایسا چیختا ہے کہ کان پڑی آواز نہیں سُنائی دیتی "+ او ہو جی[٦] ملی اماں تو مجھے ایسا جانتی ہی نہیں - تمہارے لئے سے نیا ہوتا ہے"۔ بُوا مجھے اس بات کا بڑا گلہ ہے کہ تم نے میرے گھر کو اپنا گھر نہ سمجھا + بھلا موئے حلوا سُوہن کی بھی کچھ حقیقت تھی کہ اس کی ٹکیاں بھی ساتھ کر دیں - خیر کیا مضائقہ ہے + اپنا اپنا وقت ہے اور اپنی اپنی بات +

**خط ۵** - اے لے[٦] بُوا پانچ برس پیچھے میرا سید جانی آیا + اُسے دیکھ کر جان میں[٧] جان آگئی + گویا سوکھے دھانوں پانی پڑا + مجھے کب اُمید تھی کہ میں اپنی زندگی میں اُسے دیکھونگی - پر اُس کی خدائی[٨] سے کچھ دُور نہ تھا + اب میں اُس کے آنے کی شادی کرتی ہوں + پرسوں پیر دیدار[٩] کا کونڈا کرونگی + تم بھی اپنے بال بچوں کو لے کر چلی آؤ - اور بھلے سے مل جاؤ + پھر وہ کہاں اور تم کہاں؟ تمہیں پوچھتا بھی تھا کہ خالہ اماں اور اُن کے بچے تو اچھے ہیں؟ میں نے کہا ہاں میاں سب تندرست ہیں + وہ بھی تمہارے دیکھنے کو پھڑکتی[١١] ہیں - بُوا خوشی ہوئی نہ ہوئی برابر ہے + گلہم دو دا ٹھوار سے رہیگا + اس کا فرنگی بڑا ظلمی ہے - دم بھر کی چھوٹ نہیں دیتا +

---

[١] شرمندہ ہو جانا [٢] مات کرنا [٣] قحط - کال [٤] کود پھاند [٥] شور و غل مچانا [٦] آگاہی کا کلمہ ہے [٧] تسلی ہونا [٨] قدرت - شان [٩] عورتوں کا ایک فرضی ولی ہے مگر درحقیقت جمع المتفرقین کو کہنا چاہیے [١٠] نیاز [١١] مشتاق دیدار ہونا

**خط ۴۷** - ساللہ بی فیروزی دُنیا کے لہو[۱] ایسے سفید ہوگئے کہ تم میرے دو دن کے رہنے میں اتنی بے رُخ ہوئیں + اچھا بُوا تمہیں وہاں رہنا بھاری[۲] ہے تو میرے بچّوں کو خدا پر چھوڑ کر چلی آؤ + مجھ سے تو اماں جان کو اس حال میں چھوڑ کر نہیں آیا جاتا گھڑی ساعت کی مہمان ہیں ہچکی لگ رہی ہے + میں تمہاری عاقبت کیوں خراب کرنے لگی ہوں؟ آؤ تمہیں اگر انہیں خدا[۳] سے بلاؤ - مہاجن سے حساب لو قرض خواہوں کو چکاؤ - بُوا تم کچھ اَور گمان نہ کرو مجھے اُن کی کوڑی کوڑی الٰہی[۴] مہر ہے + میں اللہ کی مست ہوں تو آپ کو ہوں اور تنگ دست ہوں تو آپ کو ہوں بس تمہیں بھی دیکھ لیا۔ فقط

**جواب ۴۸** - بُوا اپنے احمد علی کو تمہاری خاطر سے بھیجتی ہوں + دیکھنا میر اللہ آمین[۵] کا ایک بچہ ہے اندھیرے اُجالے نہ نکلنے دینا۔ اُس کی مانی[۶] بھی ساتھ آئی ہے + تم اپنے تلّہ[۷] کو دوسرے تیسرے خیر صلاّ لیکر بھیجتی رہنا - اور میں اُس کے کوکا[۸] کو دن میں ایک دفعہ بھیجا کرونگی + یہ بہی[۹] شام سے سوتا ہے - اور مُنہ اندھیرے اُٹھ کر جیزی[۱۰] کی دُھوم ڈالتا ہے + کھاتا تو کیا ہے کچھ چڑیوں کو کھلاتا ہے - کچھ کھنڈاتا[۱۱] ہے - اپنا جی بہلا لیتا ہے + حلوا سُوہن کی ٹکیا اس کے ساتھ کئے دیتی ہوں + اچھی تمہیں میرے سر کی قسم ہے احمد علی کو اپنی جان کے برابر رکھنا + ذرا آنکھ سے اوجھل نہ ہونے دینا + میرا دل اُسی میں پڑا رہیگا +

**جواب ۴۹** - بہن! میاں احمد علی مانی کی گودی پر چڑھے ہوئے میرے گھر میں دراّنہ[۱۲] گُھسے چلے آئے + میں نے کہا مردُوے تو آواز دیکر نہیں آتا - دیکھ تو چھپنے والے بیٹھے ہیں - اور تو مُنہ اُٹھائے چلا آتا ہے؟ تو کہنے لگا اچھا بی اب مُنہ ڈھانپ لوں + میں نے کہا ہاں ڈھانک لے + تو دیکھنا اُس نے آنکھیں تو بند نہیں غلط مُنہ پر ہاتھ رکھ لیا + میں نے کہا واہ واہ تم بھی خوب ہو! یونہی مُنہ ڈھانکا کرتے ہونگے؟ تو بولا دو[؟] خالہ اماں میں تو ایسے ہی تو مُنہ چھپاتا ہوں + تو آنکھوں تو بھی مُنہ چھپتے

---

[۱] محبت نہ رہنا [۲] دو بھر مشکل - ناگوار [۳] جلدی کرنا - دین میں سرخرو کرنا [۴] امانت - واجب الادا [۵] ناز پروردہ - پھر لیں [؟] کی تحقیق ارمغان دہلی میں دیکھو [۶] بچہ پالنے والی عورت [۷] ترکی میں آنکہ یعنی باپ آیا ہے مگر اہل قلعہ دودھ پلانے والی عورت کو کہتے ہیں جو باپ کی بجائے خیال کیا جاتا ہے [۸] دودھ پلانے والی کا بیٹا یا بیٹی [۹] سر شام [۱۰] شیرینی مٹھائی [۱۱] بکھیرنا پھینکنا [۱۲] بے محابا +

جائے کہولڑکے کے نانا سے رنگ بھری کچھڑی لاؤ رے - البیلے نے مجھے درد دیا
جائے کہولڑکے کے ماموں سے ہنسلی کرٹے لاؤ رے - "
جائے کہولڑکے کی خالہ سے کُرتے ٹوپی لاؤ رے "
جائے کہولڑکے کے باوا سے بھانڈ بھگتی نچاؤ رے - البیلے نے مجھے درد دیا

## ایضاً

۴ - بیرن بھیا میں تیری ماں کی جائی - ہُولر سُنکر بدھاوا لیکر آئی - (بیرن)
چھاتی دُھلائی کٹوری لونگی - ٹولٹ دُھلائی روپیا - پاؤں دُھلن کو چیری لونگی
توخصم چڑھن کو گھوڑا (بیرن بھیا)

بس بُوا اِسی طرح کے اور بہت سے بڑے بڑے گیت تھے میرا چیّا تو اتنا بھی نہیں کہ
دس پانچ یاد کرلیتی - فقط

**خط ۴۴** - واہ واہ بُوا صد رحمت! تمہیں یہی چاہیئے - مجھے اپنی بلائیں پھنسا کر آپ بے
فکری سے امّاں جان کے ہاں جا بیٹھیں + ایک تمہیں تو اپنی عاقبت[1] سنوارو گی + مجھے خدا کو تھوڑا
ہی مُنہ دکھانا ہے؟ بس بُوا خدا کو مان کر جلدی آؤ - اور اپنے گھر گھرولے کو سنبھالو + مجھ سے
کسی کے گھر میں نہیں بیٹھا جاتا + اِس اخیر وقت میں بھی اُن سے نہ ملونگی تو کیا قیامت میں
ملونگی؟ میں آؤں تو مہاجن کے پاس سے اُن کا جمع کیا ہوا روپیہ نکال کر قرض خواہوں کو چُکا
دوں + اگر کل کلاں کو خدا نہ کرے اُن کی آنکھ بند[2] ہوگئی اور مہاجن مُکر گیا[3] تو قیامت میں قرضخواہ
میری ماں کی بوٹیاں کاٹینگے[4] - تمہارا کیا جائیگا؟ تمہیں تو دین دُنیا کی کچھ بھی خبر نہیں - اللہ کے
جی ہو[5] تم کیا جانو کیا ہوتا ہے اور کیا ہوگا +

سلے اولاد سلے نیک کام کرنا سلے انتقال ہونا سلے انکار کرنا سلے یہ بات مشہور ہے کہ جو شخص کسی کا قرض ادا کرکے نہیں مرتا تو عاقبت میں اُس کی بوٹیاں کاٹی جاتی ہیں + سلے دنیا و مافیہا سے بے خبر - بھولے آدمی +

ماندی ہوگئی تھی۔ پسینے کے دیبے پڑ گئے تھے + خدا خدا کرکے اب آرام کی صورت دیکھی ہے + چلو تم چھٹی دیکھ آئیں گویا میں نے ہی دیکھ لی۔ جتنی باتیں تم نے لکھی ہیں مجھے تو شاید یاد بھی نہ رہتیں۔ اور لکھنا تو کیسا؟ اگر وہ جچا گیریاں تمہیں یاد رہی ہوں تو مجھے بھی لکھ بھیجو + تمہاری بھانجیوں کو اُن کے سُننے اور یاد کرنے کا بڑا ارمان ہے لو اللہ حافظ +

**جواب ۴۵ کا جواب** - آپا! مجھے وہ سارے گیت تو یاد نہیں رہے۔ مگر ہاں دو ایک یاد ہیں دیکھو اُن کا سرا یاد کرلوں تو لکھوں + ایلو پہلا گیت تو یاد آگیا شاید لکھتے لکھتے اَور بھی یاد آجائیں لو میری بھانجیو سُنو!۔

## جچّا گیریاں

۱ - آج جنم لیا میرے راج دُلارے نے پالنا بناؤنگی - ری (پالنا)
گھی کھچڑی بھیجی بابل (باپ) جُب رنگ سُگھڑ جچّا کو میں تارے دکھاؤنگی - ری (پالنا)

## ایضاً

۲ - جچّا نے چابے ہیں پان کہ چادر پیک بھری - البیلی کی چادر پیک بھری -
اندر ہیں سلطان کہ باہر فوج کھڑی - البیلی کی چادر پیک بھری
نکل پڑے سلطان نقاروں چوب دھری - البیلی کی چادر پیک بھری
بن کھانڈے تلوار جچّا میری خوب لڑی - البیلی کی چادر پیک بھری

## ایضاً

۳ - البیلے نے مجھے درد دیا - سانولیا نے مجھے درد دیا - پاتلیا نے مجھے درد دیا -
جائے کہو لڑکے کے باوا سے اونچی نوبت دھر اَو رے - البیلے نے مجھے درد دیا

---

سلہ یعنی ۵۲ مایوسی ہوگئی تھی +

بہنے تو دو چار کوڑیاں بچا رکھنے کا ارادہ رکھتی ہیں + پانچ دن پانوں کی وہ بلوں[1] بلوں رہی کہ زردا ہے تو چھالیہ نہیں - اور چھالیہ ہے تو کتھا نہیں - ہاں چھٹی کے دن دل[2] کھول کر پیسہ اٹھایا - سو وہ بھی سمدھیانے والوں کے دکھانے کو + آج کے دن مجلس بھی اچھی جمع ہوئی + لوگ بھی دور دور سے آئے + ہیجڑوں پچونے والیوں - ڈومنیوں[3] کا شمار نہ تھا + باہر ہیجڑے تالی پیٹ رہے تھے + گھر میں ڈومنیاں اور پچونے والیاں تھئی تھئی[4] کر رہی تھیں + زچہ کے میکے سے چھٹی[5] بھی اچھی آئی + بچے کو کئی کئی جوڑے - رضائیاں - پوتڑے - سورتیاں دوہریں - زچہ کو جوڑا زچہ کے میاں کو جوڑا - دو سو روپیہ کا گوشوارہ[6] زچہ کے سر سے باندھنے کو - اور سو روپیہ کی پٹی بچے کے سر کو - گہنا بھی ہزار پانسو روپے سے کم نہ تھا + چاندی کے چھٹے بٹے - چاندی کی چپنی - چاندی کے جھنجھنے - ایک پنگوڑا ایک پلنگڑی مرغیاں مرغیوں کے ٹاپے[7] - کوئی آٹھ دس گھی کے ہنڈے - منوں مونگ - منوں چاول غرض سب چیزیں تھیں جس وقت زچہ چھٹی نہا اُن پٹیوں کو اپنے اور بچے کے سر سے باندھ کر دودھ پلانے بیٹھی تھی تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ کوئی رانی مہارانی یا کسی ملک کی شہزادی بیٹھی ہے + جب تارے[8] دکھانے کا وقت آیا تو میں پڑ کر سو گئی + سات دن کو دیکھو اور سونے کو دیکھو کب تک نہ سوتی کمر سیدھی کرنے کی تو فرصت تھی ہی نہیں - کہاں کہ اپنی نیند سونا اور اپنی نیند اٹھنا + ہاں یہ تو میں کہنا بھول ہی گئی کہ ان پانچ دنوں میں اِن کے کُنبے والوں نے خوب جچا[9] گیریاں گائیں اور عجب عجب سانگ بھرے +

جواب ۴۴ - بوا میرا آنا اس سبب سے نہیں ہوا کہ ایکا ایکی[10] خلیا ساس کے دشمنوں کی طبیعت

---

[1] مانگ - بکار - کمی [2] بخوبی - فراخ حوصلگی سے [3] ایک طرح کی ڈومنیاں ہوتی ہیں [4] ناچ گا رہی تھیں [5] وہ چیزیں جو بچے کے لیے زچہ کے میکے سے آتی ہیں [6] زرین گوشوارہ [7] کھانچے [8] ایک زنانہ رسم ہے کہ چھٹی کے دن زچہ کے اِدھر اُدھر دو تلواریں ننگی کر کے کھڑے ہو جاتے ہیں اور اُسے آسمان کے تارے دکھاتے ہیں جس سے یہ غرض ہوتی ہے کہ آج سب بلائیں ٹل گئیں [9] زچہ خانہ کے گیت [10] اچانک - دفعۃً +

اَے جانہار تُو دنیا کے پردے سے اُجڑ جائے۔ تجھے ڈھائی گھڑی کی مَوت آجائے۔ کسی کی آئی تجھے لگ جائے۔ تیرا جنازہ دیکھوں۔ تیرا مُردہ دیکھوں۔ تجھے پیٹوں۔ الٰہی تو جل جائے۔ الٰہی تُو اپنی جوانی کا سُکھ نہ دیکھے غرض کہاں تک کہوں صبح اُٹھ کر یہی وظیفہ تھا + اب تمہیں ہو کہ سر پہ ہاتھ دھر کر روتی ہو۔ کرتا تو سب کچھ خدا ہے۔ پر آدمی کو ہزار طرح کے وہم گزرتے ہیں + چلو اب صبر کرو۔ اللہ رکھو جان جوان ہو۔ ابھی تمہاری عمر ہی کیا ہے + خدا میاں کو زندہ رکھے۔ اَور بہتیرے بچّے ہو رہینگے۔ وہ جو کہتے ہیں سُہاگن کا بچّہ پچھواڑے کھیلتا ہے وہ یہی تو بات ہے + خدا کی درگاہ میں شکر کرو۔ اور صبر سے ہو بیٹھو۔ رونے دھونے سے کچھ نہیں ہوتا + قیامت کے دن یہی بچّہ تمہیں بخشوائے گا۔ اور اپنے ساتھ جنّت میں لے کر جائے گا فقط + الٰہی تُو اپنی خدائی کا صدقہ میری بہن کو صبر دے اور اُس کا دل ٹھکانے لگا +

**خط ۴۳۔** آپا جان! تم تو آتی کی آتی ہی رہیں۔ اور مَیں اپنی بھاوج کے جنے میں ہو بھی آئی + لگا تار سات دن تک گانا بجانا رہا + اُن کے ہاں کی عورتیں سب کی سب ملنسار اور تمیز دار تو معلوم ہوتی ہیں + مگر پھر بھی ماہر کی بُو پائی جاتی ہے + اللہ زیادہ کرے روپیہ پیسہ تو الغاروں ہے۔ پَر بُوا وِل نہیں۔ پیسہ کی جگہ دھیلا اُٹھاتی ہیں۔ اور اُس میں سے بھی

---

[1] پہر بھر کے اندر مر جائے ۱۲

[2] موت [3] کمال افسوس کرنا [4] مخلوق [5] گنوار پن [6] بہت بے شمار [7] حوصلہ +

پھر اُس سے دل بہلا کرتا تھا۔ اَب دیکھئے میرا کیا درجہ[1] ہوتا ہے + اگر اُسے کوستی تھی تو اُوپری دل سے کوستی تھی۔ اور جو مارتی تھی تو پولے پوئے ہاتھوں سے مارتی تھی۔ اَوروں کی طرح دُھواں دُھوں نہیں کُچلتی تھی + مَیں نے پانچ برس خدمت کی۔ اور پھر کچھ نہ دیکھا + خیر خدا کو میری محنت پسند نہ ہوئی + اُس کی امانت تھی لے لی۔ اِس میں کِس کا زور ہے۔ صبر اور شکر کے سوا کچھ نہیں بَن پڑتا +

**جواب ۲۴**۔ بُوا نوروزی بیگم! مجھے بھی تیرے بیٹے کے مرنے کا بڑا ہی قلق ہے + پانچ برس کی جان دُنیا جہان کی باتیں کرتا تھا + آگے موٹا تازہ خوبصورت بھی ویسا ہی تھا + اُس کا تھالہ[2] امّاں تھالہ امّاں کہہ کر پُکارنا ایسا پیارا لگتا تھا کہ مَیں تم سے کیا کہوں + جانے[3] ہار بچّے ایسے ہی ہوا کرتے ہیں + یہ داغ[4] وہ ہے کہ خدا دشمن کے دشمن کو بھی نہ دے + میں اِسی دن کو ہیٹتی[5] تھی کہ دیکھ بُوا آٹھوں پہر کا کوسنا اچھا نہیں ہوتا + خدا جانے کوئی گھڑی کیسی ہے کوئی کیسی ہے۔ پر تیرے ذرا بھاویں نہیں تھا + ہم نے تو جب سُنا اِس جل گئی زبان سے یہی سُنا۔ اے موئے جوانہ[6] مرگ! اے موئے غارتی۔ اے موئے جانیا[7]۔ اے ستیاناس گئے

[1] حال [2] خالہ امّاں [3] مرنے والے [4] صدمہ [5] منع کرتی تھی [6] یہی روز بد پیشِ نظر تھا [7] دعائے بدجوانی مرگ [8] غارت ہونے کے قابل [9] مرنے جوگا۔

کیا جانتی تھی - میرے لال کہ تم مجھ کو چھوڑ کر چلے جاؤ گے - کیا تو گودی میں بھی نہیں سوتے تھے - اب مٹّی میں جا سوؤ گے - کیا تو تکیوں پر سے سر پھینک پھینک دیتے تھے - اب پتھروں سے بھی انکار نہ ہوگا - کیا تو زمین پر پاؤں نہیں رکھتے تھے اب بچھونا بھی چھوڑ دیا + ہائے ایسے روٹھے کہ دنیا کے پردے سے اُٹھ گئے ! ہے ہے میرے لال ایک دفعہ تو چھاتی سے آن کر اَور لگ جا + ہائے میرے میاں[1] تم نے جنگل[2] آباد کر لیا - ہائے میرے میاں[3] نے مجھے نہ بلا لیا - ارے میرے لال! تو مجھے چھوڑ کر کہاں چلا گیا - ہائے اب امّاں امّاں کرتا کون آئے گا - ہائے اب کس کے لیئے چیز[4] لگا کر رکھونگی - ہائے یہ لال لال کپڑے پہن کر کس کا لال[5] خوش ہوگا - ہائے اب کونے میں کھڑا ہو کر کون کہیگا کہ امّاں تا[6]! ہائے اَب کون میرے ہاتھ میں مٹھائی دیکھ کر کہے گا کہ امّاں ہمیں! اچھے ننّے منّہ سے تو بول - اچھے ننّے آنکھیں تو کھول - اچھے دیکھ تو سہی یہ کون دُکھیا[7] رو رہی ہے ؟ اچھّی پہلے تو تو مجھے روتا دیکھ کر آنسو[8] پونچھا کرتا تھا - اب ایسا کٹّر[9] ہو گیا کہ تیرے کان پر جوں[10] نہیں چلتی + ہائے غضب ہائے غضب ! کوئی بھی اپنا نہیں + آپا مجھ پر تو بُری بن گئی + دِن

---

۱ بیٹے ۲ جنگل میں لبنا مُراد قبرستان ۳ پروردگار ۴ مٹھائی ۵ بیٹا + ۶ ایک لفظ ہے جو چھوٹے بچے کسی چیز کی اوٹ میں کھڑے ہو کر مُنہ نکال کر کہا کرتے ہیں - یعنی دیکھو ہم کہاں ہیں + ۷ مصیبت زدہ + ۸ تسلّی دینا ۹ سخت سنگین دل ۱۰ خبر نہ ہونا +

بھی نہ ہو تو چار دن میں گونتا اگر مر جائے + پھر چھوٹے چھوٹے بچے کس کا
منہ دیکھتے پھریں؟ وہ بڑی خوش نصیب تھیں جو ہمیں تمہیں چھوڑ کر
مریں + میری صلاح بھی یہی ہے کہ تم ضرور ضرور دو چار دن کے واسطے
میرے پاس چلی آؤ۔ یا پھپھی جان کے ہاں چلی جاؤ + نہیں تو اس غم میں
تمھارا بُرا الکھا ہو جائے گا۔ اور جو کوئی بیماری لگ گئی تو لینے کے دینے
پڑ جائیں گے +

خط ۱۴۔ اچھی آپا کوئی میرا کلیجہ مسوسے لیتا ہے۔ کیا کروں کدھر جاؤں
کس سے کہوں کسے سناؤں؟ ایک آگ ہے کہ تمام تن بدن کو جھلسے دیتی ہے۔
پچیس برس کی عمر میں خدا خدا کرکے ناک رگڑ کے ایک پھونسڑا دیکھا تھا +
آج اللہ میاں نے اس کو بھی اُٹھا لیا + کل تک تو امّاں امّاں کرتا بچھڑا
سا کودتا پھرتا تھا۔ بڑی فجر کو رات والا کیا۔ اور قبر کی گود میں جا سویا +
ہائے میں تو یہ جانتی تھی کہ وہ مجھ کو جا کر رکھیگا + ہائے میں کیا کروں۔
میرے کلیجے میں آگ لگ رہی ہے۔ ہائے میرے لال تجھے کیا
کہہ کر روؤں! ہائے میری گودیوں کے چڑھنے والے تجھے کیا کہہ کر
پیٹوں! ہائے اللہ نے میری اتنے دنوں کی محنت لے لی۔ ہائے میں

---

۱ دیوانہ ہو کر ۲ حال۔ درجہ ۳ حال دگرگوں ہونا۔ جان پر آ بنتا ۴ دل مروڑنا۔
۵ جلانا۔ پھونکنا ۶ بمشکل تمام ۷ بعجز دعائیں مانگ کے ۸ بچہ ۹ بلا لیا ۱۰
بیضہ ۱۱ دفن کرنا ۱۲ پیارے ۱۳ ماتم کرنا +

جہاں کوئی بات یاد آئی اور کلیجے پر ایک گھونسا[1] لگ گیا + کبھی تو خواب میں دیکھتی ہوں سفید برّاق پوشاک پہنے کھڑی ہیں - اور سمجھا رہی ہیں کہ بیٹی! یہ دن سب کے واسطے ہے تو کیوں اپنی جان گھلائے[2] دیتی ہے؟ کبھی دیکھتی ہوں کہ نماز کی چوکی پر بیٹھی ہیں اور یہ کہہ کر جگا رہی ہیں اُٹھ بنّو! اُٹھ بیوی! صاحبزادی اُٹھو! لڑکی اُٹھو! - ایلو چڑیاں بولنے لگیں؟ نماز بھی پڑھو گی یا نہیں؟ مُنہ ہاتھ بھی دھوؤ گی یا نہیں؟ جب آنکھ کُھل جاتی ہے تو پھر وُہی غم چھا[4] جاتا ہے کا جم آن موجود ہوتا ہے + بہتیرا ٹالتی ہوں کسی ڈھب نہیں ٹلتا + اب اِرادہ ہے کہ دو چار دن کو پھپی جان کے ہاں چلی جاؤں + وہاں چار آدمیوں کی صورت دیکھ کر دل بہلے گا - اور رنج کٹے گا + آگے جو تمہاری صلاح ہو وہ کروں +

**جواب ۴۰** - ہاں بہن! خیر صلّا خیر و عافیت سے بچّے دُعا کرتے ہیں - میں بھی اُس کی جناب میں شکرانہ بھیجتی ہوں + میاں تو آج آٹھ دن سے جَمّی[5] جم ہیں + اَرے بہن مَرنے والی تو مر گئیں - اب تم رنج پر رنج کھا کر اپنی جان کیوں ہلکان[6] کرتی ہو؟ آخر میں بھی اُسی ماں کی بیٹی ہوں کیا میرے دل پر سانپ[5] نہیں لوٹتا؟ کیا مجھے ماں کی مامتا[6] نہیں ہے؟ سب کچھ ہے - پر آدمی کو چاہیئے کہ ذرا دل پر بھی قابو رکھے + اگر اتنا

---

۱ صدمہ پہنچنا ۲ گراں خاطر - بار دل - ملک الموت ۳ نہیں ہیں ۴ برباد - ہلاک ۵ ملولا آنا - صدمہ گزرنا ۶ محبت +

اگر اس میں میرا قصور ہو تو پلّے[1] باندھو + میں تو تمہارے آنے کی خوشیاں کر رہی تھی کہ اَب بی عمدہ ریل سے اُترتی ہیں - اَب کوئی دم میں کہار پکارتے ہیں کہ "لو سواری اُترو الو" تم وہاں سے چلی ہو تو آؤ - خالی کہار آکر کیا کریں؟ خانم صاحب! تمھارے میاں کا مزاج خفقانی ہے - ذرا اُن سے ڈرتی رہنا + پٹھان کا پُوت گھڑی میں اَولیا گھڑی میں بھوت + ایسے لوگوں کو انہیں کے مزاج پر چھوڑ دیتے ہیں + تم اُن کی کسی بات میں نہ بول اُٹھا کرو + ہاں میں ہاں ملانے سے کام رکھو + تمہیں ساری عمر اسی رسّی سے گردن گھسنی ہے جہاں تک ہو سکے زبان سے اُف[2] نہ نکالو - نہیں تو سُسرال بھر میں نکّو بن[3] جاؤ گی - جس دن لڑ کا بالا ہو گا تمہیں تاریں خبر دُونگی اب کے راہ نہ دکھانا - فقط

**خط ۳۹** - اے آپا! خیر صلّا[4]؟ تمہارے بچّے تو اچھے ہیں؟ تم تو اچھّی ہو؟ بھائی گھر میں ہیں یا کہیں سدھارے[5]؟ مجھے نواتا جان کے مرنے سے سُوکھا[6] لگ گیا + آپ ہی آپ دل بیٹھا جاتا ہے + کچھ ایسا حال ہو گیا ہے کہ گھڑیوں اور پہروں غوطے[7] میں پڑی رہتی ہوں + دن ہے تو اُن کا خیال ہے - رات ہے تو اُن کا دھیان ہے + ہر وقت اُن کی صورت آنکھوں میں پھرتی ہے + خدا اُن بہشتن کی ارواح اُدھر ہی رکھے[8]

---

[1] ذمّہ ڈالنا [2] دم نہ مارنا [3] انگشت نما ہونا [4] خیر و صلاح - خیر و عافیت -
[5] تشریف لے جانا [6] دِق کا مرض ہونا [7] غفلت [8] وہم سے کہتے ہیں تاکہ خواب میں نہ آئیں +

لگاؤ - پہنو - اوڑھو - گھِس پِس کر اُترے + آنکھوں[۱] ٹھنڈک - کلیجے ٹھنڈک - اور جو کچھ چاہیئے سو وہ بھی لکھ بھیجو کہ اب تو ساتھ کے ساتھ خرید کر بھیج سکتی ہوں +

**خط ۳۷** - آپا بی! تمہیں اپنی بہو کا نواسہ[۲] مبارک ہو + مَیں نے بہتیرا چاہا کہ کسی طرح اُس میں شریک ہوں - پر کیا کروں کچھ لوہا کھوٹا کچھ لوہار + نہ تو اتنا وقت تھا کہ خط دیکھتے ہی سوار ہوتی اور نواسہ تک پہنچ جاتی - اور نہ آج کل ہمارے دولھا[۳] میاں کا مزاج سامان[۴] میں تھا جو اُن سے اجازت مانگتی + آج چار دن سے آپ ہی آپ بگڑے بیٹھے ہیں + جب باہر سے آتے ہیں تو اٹواٹی[۵] کھٹواٹی لے کر الگ جا پڑتے ہیں + دیکھیئے یہ جِن[۶] کس دن اُترتا ہے + خدا کرے تمہاری بہو جلدی اپنے ہاتھ پاؤں سے چھوٹ[۷] جائے - اور اصل خیر سے پلنگ[۸] کو لات مار کر کھڑی ہو جائے + انشاء اللہ چھٹی تک میں بھی چلی آؤنگی + جس دن بال بچّہ ہو مجھے تُرت خبر کرنا میں یہیں سے بیٹھی بیٹھی دُعائیں مانگ رہی ہوں کہ الٰہی جیتا جاگتا بیٹا ہو! لو اللہ نگہبان +

**جواب ۳۸** - بُوا تمہیں بھی اپنی بھانج بہو کا نواسہ مبارک! مجھے تو خط بھیجے آٹھواڑے ہو گزر گئے تھے وقت پر نہ پہنچے تو میں کیا کروں؟

---

[۱] چشمِ ما روشن دلِ ما شاد [۲] پورے دنوں سے جو نو دن گزر جانے پر گود بھری جاتی ہے اُسے نواسہ کی تقریب کہتے ہیں [۳] خاوند [۴] درست [۵] غمزدہ ہو کر [۶] غصّہ [۷] فراغت پانا [۸] تندرست اُٹھنا +

# دوسری فصل

## (بہنوں بہنوں کے خط اور اُن کے جواب)

**خط ۳۵**- آپا جان! میرے پاس تمہاری نشانی اب تک انمتت[1] رکھی ہے + کہیں سے اِتنا گوکھرو نہیں جُڑتا جو اپنی اوڑھنی پر ٹانک کر نیگ[2] لگاؤں- امّاں سے کہتی ہوں تو وہ اَور خفا ہوتی ہیں کہ "میں آپ کوڑی کوڑی کو حیران ہو رہی ہوں + لڑکی کو گوکھرو کی پڑ رہی ہے"- ابّا جان سے اِس تنگی میں مُنہ نہیں پڑتا[3] جو کچھ مانگوں + یہ تو مَیں جانتی ہوں کہ اللہ اُنہیں جیتا رکھے- میری بات نہیں ٹالینگے + اگر نہ بھی ہوگا تو قرض وام ہی کر کے لا دینگے + مگر آنکھوں دیکھتے اندھا نہیں بنا جاتا[4] بی تم نے ٹھپہ دیا ہے تو گوکھرو بھی دو- جو ٹانک ٹونک کر اپنی جان کو نیگ لگاؤں- نہیں تو اب چار دن کو برسات آتی ہے- نگوڑا ماند[5] ہو کر جی سے اُتر جائیگا- پھر تمہارا ٹھپہ تمہیں کو بھیجدونگی- میرے کس کام آئیگا +

**جواب ۳۶**- بُوا مجھے کیا خبر تھی کہ تم نے وہ نگوڑا ٹھپہ اب تک سَینت رکھا ہے + اگر میں جانتی تو کبھی کا تمہارے بہنوئی سے منگا کر بھیج دیتی + اَب تم نے لکھا ہے سو وہ بازار نکلیں تو منگا دوں + تم شوق سے اپنی جان کو

---

[1] اصل امانت تھا اُس سے انامت ہوا پھر انمتت ہو گیا- جوں کا توں +

[2] کام میں لانا [3] ہیاؤ نہ پڑنا [4] بے رونق- تدھم ۱۲ +

بھلا بی نے مجھے اپنے روپے کھوئے ہوں تو ان کے ڈھکوسلوں میں آؤں - اور انھیں دے دوں + نگوڑی ماما کی چھوکری اور اُس کی ہاں ہیں[۱] ہاں مِلا کر میرے پیچھے جھاڑ[۲] لگا دیتی ہے + مَیں بھی خوب جانتی ہوں اِن دونوں کی ملی بھگت[۳] ہے + اِن کی آنکھوں[۴] میں خاک تو دُوں ہی نہیں + اِن کے دینے تو فقیر کو دیدوں اور اِن کو نہ دوں +

**جواب ۳۷** - اپنی اُمّی کی پیاری دُلہن! تیرے واسطے اور ایک پتیلی + تیرے لیئے اور ایک چمچہ - تیرے جیوٹڑے کو اور ایک کفگیر؟ ماں نہیں تیرے لیئے ایک چھوڑ چار چار پتیلیاں - چار چار چمچے - چار چار کفگیریاں - چار چار نشتریاں خرید کر بھیجتی ہوں + بیٹی! تیرے سلیقے کو شاباش[۵] ہے کہ تُو نے اپنا حلق[۶] کاٹ کے تین چار روپے بَینت[۷] رکھے + تیرا ہر ایک چیز کا جُگا جُگا[۸] کر رکھنا مجھے اوّل دن سے بھاتا ہے + جس گھر میں ایسی سُگھڑ جائیگی اُس کے بھاگ کھُل جائیں گے + تمہاری جُماگی[۹] کے روپے تمہیں کو مبارک رہیں + اُن کی میری طرف سے ہنڈکلیا پکاؤ - اور اپنی سہیلیوں کو بٹھا کر خوب کِھلاؤ + محمد علی تو ایک بِلّلا[۱۰] چھوکرا ہے + تم اُس کی باتوں پر کیوں جاؤ؟ مجھے اُس کا ڈر نہیں ہے جو کوئی چیز چُرا چُھپا کر بھیجوں - لو خدا حافظ +

---

[۱] شریک ارائے ہونا [۲] کانٹے چمٹانا [۳] سازش [۴] خاک بھی نہ دوں [۵] شاباش - آفرین [۶] کم کھانے سے بچا کے [۷] جوڑ رکھے [۸] جوڑ جوڑ کر رکھنا [۹] جمع کا جیب خرچ [۱۰] بیوقوف +

گیلی لکڑی ہے - کچھ نہیں گیا ہے + جدھر چاہو موڑ سکتے ہو + میں تو اِسے اپنے ساتھ رکھتا - مگر تمہیں صبر کب آئیگا + جب ماممتا[1] اُچھلیگی اور یہ اس میں دُنیا جہان کے کام سے جاتا رہیگا - اِس کا جواب سوچ سمجھ کر لکھو تو کچھ بندوبست کروں +

خط ۳۳ - اچھی میری اَمّی[2]! مجھے ہنڈکلیا[3] پکانے کے واسطے ایک ننّی سی پتیلی - ایک چمچہ - ایک کفگیر - دو تشتریاں خرید کر بھیج دو + تم دیکھتی ہو مجھ بکیتلی[4] نے تو اپنی جُماگی[5] جوڑ جوڑ کر تین چار روپے اکٹھے[6] کیئے ہیں - اور میاں محمد علی کی آنکھوں[6] میں وہ بھی کھٹکتے ہیں + سو بی میں اُن سے چُھپا کر تم کو روپے بھیجتی ہوں + تم اُنھیں سُنا کر میرے سر لڑائی نہ ڈلوانا + وہ ابھی سے کہہ رہے ہیں کہ " دیکھ بُوا! کیا اچھی آتشبازی بک رہی ہے کہ مَیں تجھ سے کیا کہوں + بھئی! تم تو پھلجھڑیاں اور مہتابیاں چھوڑنا جو ہاتھ بھی نہ جلے - اور ہم پٹاخے چھچھوندریں - ہوائیاں چھوڑینگے + تم بھی کہوگی کہ واہ میرا بھائی کیا خوب چھوڑتا ہے + بُوا ہم تو مرد ہوے ہیں نا؟ لٹّو کی آواز سے بھی نہیں ڈرینے کے - تم تو ایک پٹاخے ہی کی آواز سے اُوئی کر کے بھاگ جاؤگی! لاؤ اِسی بات پر ایک روپیہ تو دیدو + ہم تمہیں چلتے چلتے تماشا دکھانے جائیں"

---

[1] محبت - یعنی اُس وقت محبت زور کریگی ۱۲ -

[2] بڑی خالہ [3] بچّوں کے کھانے پکانے کا کھیل ۱۲ [4] کم بخت - بدنصیب -

[5] بچّوں کا جیب خرچ جو مہینے کے مہینے یا جمعہ کے جمعہ ملتا ہے [6] ناگوار گزرنا ۱۲ +

ایک امرِ محال ہے۔ اور خدا کو سنوارتے کچھ دیر بھی نہیں لگتی + دیکھو آپا
اماں بیگم کا بیٹا کیسا بگڑا اٹھا۔ جدھر نکلتا تھا ٹھڑی ٹھڑی ہوتی تھی۔
اُنگلیاں اُٹھتی تھیں + اب خدا نے ایسا کر دیا کہ تعریف کرتے ہوئے مُنہ
سُوکھتا ہے + مجھ کمبخت کا تو مارنے کو ہاتھ بھی نہیں اُٹھتا + بہت جی جلتا
ہے تو اپنے آپ کو کوسنے پیٹنے لگتی ہوں + وہ کھڑا ہوا تماشا دیکھا کرتا
ہے۔ یا ہنسا کرتا ہے + اُس کے بھاویں بھی نہیں کیا کہتے ہیں۔ اور کسے
کہتے ہیں + خدا کو مان کر کوئی جلّاد مُلّا گھر پر بیٹھا دو جو اِس کی بوٹیاں اُڑائے
دم بھر اُکسنے نہ دے + نہیں تو یہ ہاتھ سے نکلا جاتا ہے + آج کو میرا دم
ناک میں کرتا ہے۔ کل کو تمہارے سر پر چڑھے گا +

**جواب ۳۲**۔ بیوی صاحب! اِس میں اُس کا کچھ قصور نہیں جیسا تم نے
اُٹھایا ویسا اُٹھا + اوّل ہی سے روک تھام کرتیں اور آنکھیں دکھاتیں تو کاہے کو
یہ نوبت پہنچتی؟ تم نے اپنے لاڈ میں اُسے خراب کر دیا + ابھی تو گیڑیاں کھیلتا
ہے آگے جُوا کھیلیگا۔ کچہری چڑھے گا۔ ایک میرا تمہارا کیا سارے کُنبے
کا نام اُچھالیگا + چاہیتی ماں کا کلونتا بیٹا ہے۔ ہم کہتے نہ تھے کہ دیکھو اِسکے
پڑھانے میں کوشش کرو جُوا نہ ہارو۔ سونے کا نوالہ کھلاؤ شیر کی آنکھ دیکھو +
تم کہتی تھیں "اُونہہ کیا ہے! بڑا ہوگا تو آپ ہی لکھ پڑھ لیگا" اب بھی

---

۱ دُر دُر پھٹ پھٹ ۲ از حد رسوا ہونا ۳ تعریف نہ ہو سکنا ۴ اُس کو خبر بھی نہیں۔
۵ ازبہرِ خدا ۶ بے قابو ہونا ۷ ستانا ۸ گستاخ بننا ۹ سدھانا ۱۰ ڈرانا ۱۱ کچہری تک پہنچنا
۱۲ بدنام کرنا ۱۳ فخرِ خاندان مگر یہاں طنز ہے ۱۴ محبت یعنی اُس وقت محبت زور کریگی +

خط ۳۰ - بیگم[۱]! تمہارا خط آیا - سچّی سچّی باتوں کا پورا پورا اثر پایا + ان باتوں کا سلیقہ عورتوں ہی کو خوب ہوتا ہے اور اب بھی میں جانتا ہوں تم نے کچھ نہ کچھ ضرور لگا رکھا ہوگا + تمہارا سگھڑ[۲] پا ایسا نہیں ہے کہ اِس بات سے خالی ہو - تم اپنی گرہ میں رکھکر مجھے آزماتی ہوئیں تمہیں آزماتا ہوں + اچھا مجھ سے کیا مانگتی ہو مانگ لو - میں بھی اِن باتوں میں عورتوں سے کم نہیں ہوں + اوّل دن سے اُس کے نام کا روپیہ مہاجن کے ہاں جمع کرتا جاتا ہوں + آج تک بارہ سو کی ڈھیری ہو چکی ہے + اگلے چاند میں اِس کی ہنڈوی[۳] بھیج دونگا - جو کچھ چاہنا سو بنا کر ڈال رکھنا - لو تمہارا اللہ حافظ +

خط ۳۱ - صاحب[۴]! تمہارے لڑکے نے بڑا سر[۵] اُٹھا رکھا ہے + اِسے خدا کی سنوار[۶] ہو دو دو دن پڑھنے نہیں جاتا - کسی کی گھُر کی کسی کا خوف نہیں مانتا - دِن بھر گیڑیاں ہیں یا گلّی ڈنڈا ہے اور یہ ہے - دیکھیئے یہ کیا کر کے کھائیگا؟ اور تو کیا موا[۷] بھیک مانگتا خاک[۸] چھانتا پھریگا + ماں کو تو اتنا نہیں سمجھتا جیسے اُرڈ پر سفیدی + جب دیکھو ہاتھوں میں گیڑیاں ہیں اور سیئے چلا آتا ہے + روٹی کھانے بیٹھا تو اندھے بگلے کی طرح چار نوالے مارے اور دیوانے باؤلوں کی طرح بکتا ہوا چلا گیا + یوں تو اس کا سنورنا

---

۱ اعلیٰ خاندان کی عورتوں کا خطاب ہے جیسے شہزادی - سیدانی - مغلانی - نواب زادی + ۲ سلیقہ ۳ اگرچہ صحیح ہُنڈی ہے مگر بولا یوں ہی جاتا ہے ۴ خاوند سے مخاطب ہوتی ہیں تو یہی لفظ کہتی ہیں ۵ سرکشی کرنا ۶ بجائے دُعائے بد ۷ لفظِ تحقیر ۸ آوارہ پھرنا +

عناب - سونف - گلاب کے پھول - گلاب کا زیرہ - نرکچور - انار کلی - املتاس مصری + بعضے لوگ بڑی چھوٹی ہڑ کی جگہ بادام اور اجوائن ڈالتے ہیں - اور جو گرمی کا موسم ہوتا ہے تو نرکچور اور اجوائن نکال لیتے ہیں + بوا ہمارے بچوں کو تو وہی اوپر کی تیرہ چیزیں راس ہیں آگے اپنی اپنی سمجھ ہے +

## میاں بیوی کے خط

**خط ۲۹** - میرے سرتاج! تمہیں کچھ فکر بھی ہے؟ میری آنکھوں میں[1] خاک لڑکی جوان ہونے کو آئی - اور تم نے آج تک اس کے نام کی کوڑی نہیں نکالی + مجھے رات دن ہی ادھیڑ بن[2] رہتی ہے کہ ابھی ابھی جو اس کی کہیں سے بات[3] آئے اور بیاہ ٹھہر جائے تو وقت کے وقت پر کیا کرونگی + برابر[4] کی بیٹی کو بٹھا بھی نہیں سکتی - اور بٹھاؤں بھی تو کہاں تک؟ آخر کوئی تو حد چاہیئے + جہاں دو کپڑے اپنے واسطے بنائے وہاں ایک ایک جوڑا اس کے واسطے بھی بناتے گئے + کبھی چار برتن ہی خرید کر ڈال دیئے - کبھی کوئی زیور ہی گھڑوا دیا - غرض تھوڑا ہی تھوڑا کرکے لنگ[5] ہوتا ہے - اور وقت پر یہ چیزیں مفت برابر پڑتی ہیں + تمہیں بھی اس کا سوجتا[6] کرنا ضرور ہے - روز کا خرچ تو چلا ہی جائیگا - آگے پیچھے اِس بات کا خیال رکھو اور بے فکر نہ بیٹھو +

[1] چشم بد دور [2] فکر - اندیشہ [3] نسبت - پیغام شادی [4] جوان - بالغ [5] بہت - [6] فکر - بندوبست +

آکر رہ جاؤنگی - مجھے تو خود اپنے گھر کی کل[1] ہے - کیا کروں بھائی کی شادی
تھی - نہیں تو میں کبھی اتنے دنوں نہ رہتی - اب کوئی قدر[2] ہی کرے تو کھڑی
پانی نہ پیوں + خدا نے چاہا تو اِسی پہر کو تمہارے گھر میں بیٹھی ہونگی + تمہارا
پوتا مہینا بھر سے پھلیاں[3] دھر رہا تھا - اَب دانتوں پر[4] ہے - دست آتے
ہیں + پوتی کے بھی ٹھنڈی[5] نکلی تھی - پر اب ڈھل[6] گئی + کل پانی پڑ جائیگا -
جب تک باگ نہیں مڑی تھی سارے گھر کو نیند حرام تھی - تم سُنتیں تو اپنا کھانا
پینا زہر کر دیتیں میں نے تمہارے کُڑھنے کے لیئے نہیں لکھا - بیجئے خدا حافظ

**خط ۲۷** - بڑی اماں کو آداب! خیر سلا کے لیئے آئی ہوں - اور ساتھ ہی
ایک اپنا بھی مطلب لائی ہوں + بوا سیّد بیگم کے آج کل میں بال بچہ ہونیوالا
ہے + کہتے ہیں ہمارے بچّوں کو مُغلی گھُٹّی راس ہے + مجھے اُس کی دوائیں
یاد نہیں ہیں جو اُن کو منگا دوں + اچھّی تم اِس گھٹّی کو لکھ کر میرے پاس بھیج
دو تو بڑا ہی احسان کرو - لو بندگی ٭

**جواب ۲۸** - بیٹی! تیرا سائیں جیئے - بُور سہاگن ہو - اپنے بچّوں کا سہرا
دیکھ کر پوتوں کا سہرا دیکھے + نواسوں کو کھلا کر نواسوں کا کھلانا نصیب
ہو + خط کی کیا حاجت تھی مجھے خود بُلا بھیجا ہوتا + اُس گھٹّی میں کیا ہے -
یہی دس بارہ چیزیں ہیں - بڑی ہڑ - چھوٹی ہڑ - منقّی - بادِ برنگ - بادکھبہ -

---

[1] راحت [2] کچھ ہی کرے - دھکّی ہیٹے زور کیا ہے [3] دانت نکلنے کے آثار - مسوڑوں کا کھپانا
اور اُبھرنا [4] چیچک [5] مرجھانا - زور گھٹنا - کم ہونا - مُرجھانا [6] بڑی جیبی ۱۲ ٭

## پاپنچویں لوری

اللہ اللہ لوریاں - دُودھ بھری کٹوریاں

دُودھ میں سے نِکلی مکھی - میرے میاں کی جان اللہ نے رکھی

**خط ۲۵** - میرے گھر کی آبادی[1] - تمہیں اپنی بڑھیا ساس پر ترس بھی آتا ہے کہ دن بھر کوّے[2] اُڑانیوں کی طرح اکیلی بیٹھی رہتی ہوں + تمہارا خاوند نوکری پر سدھارا - نند کو نندوئی نے بُلا بھیجا + لے دے کے ایک بڑھیا ماما اور مَیں رہی تھی سو کل سے وہ بھی اپنی بیٹی کے جننے میں چلی گئی + اب مجھے اکیلا گھر کاٹ کھانے کو دَوڑتا ہے + اِدھر بیٹے کے سدھارنے سے جی ویران ہے + اُدھر تمہارے بچّوں میں دھیان ہے + اگر تم میرے پُوتے پوتیوں کو لے کر چلی آؤ گی تو پھر گھر بھرا بھرا[3] لگے گا اور میرا دل بھی بہل جائیگا + آدمی کے دم کی بڑی آبادی ہوتی ہے + دو مہینے وہاں رہیں تو ایک مہینا یہاں بھی کاٹ جاؤ + جب میری بڑی بیٹی آ جائیگی تو چاہنا پھر دس پندرہ دن کو میکے میں رہ آنا +

**جواب ۲۶** - امّاں جان! ایسی کیا بات ہے - مَیں سب طرح حاضر ہوں - دُور[4] پار تمہارے بَیری دشمن کوّے اُڑانیوں کی طرح کیوں بیٹھیں؟ تم ناحق اِس بیکسی اور بےبسی سے خط لکھتی ہو - مَیں تو تابعدار بندہ ہوں جہاں رکھو گی وہاں رہونگی + مہینے دو مہینے جب تک تمہارا دل ٹھکانے لگیگا

---

[1] رونق [2] دیوانہ وار [3] گھما گھم ہونا - رونق آبادی سے مُراد ہے ۱۲ [4] دُور پار - خدا نہ کرے ۱۲ +

پھر جو پڑے گا تو دُنیا کے پھندے - کیسا ہے جھُولا کیسی ہے نینڈ +

کھیل تماشے کرلے تو سارے - کہتی ہوں تجھ سے آنکھوں کے تارے

زندہ ہے ماں بھی باپ بھی بارے کرلے تو آرام سیّد پیارے +

تُو سو میرے بالے - تُو سو میرے بھولے - جبتک بالی ہے نینڈ

کھیل تم ایسا کھیلنا للنا[1] - جس میں نہ ہو ماں باپ کا جلنا +

دُنیا سے ڈر ڈر سنبھل کر چلنا - سکڑی ہے گھاٹی[2] - رستہ پھسلنا

تُو سو میرے بالے - تُو سو میرے بھولے - جبتک بالی ہے نینڈ

پھر جو پڑیگا تو دُنیا کے پھندے - کیسا ہے جھُولا کیسی ہے نینڈ

## چوتھی لوری

| | |
|---|---|
| سو میرے سیّد جانی سو جا | سو میرے سکھ کی نشانی سو جا |
| سو میرے احمد پیارے سو جا | سو میری آنکھ کے تارے[3] سو جا |
| تیرے صدقے - ذرا گودی سے اُتر کر سو جا | تیرے واری نہ بہت جاگ تو دم بھر سو جا |
| نہ تو گرمی میں بلک[4] چین سے بچے سو جا | نہ تو گودی میں اُمک[5] چین سے بچے سو جا |
| اے لے پنکھا میں ہلاتی ہوں تو پڑ کر سو جا | اے لے مکھی میں اُڑاتی ہوں تو پڑ کر سو جا |
| تو غنیمت یہ سمجھ ماں کا سُلانا سو جا | پھر کہاں ہو گا میسّر یہ جھُلانا سو جا |

لہ لال - بیٹا +

کہ راہِ دشوار گزار +

سہ نہایت عزیز +

ہہ رونا +

ھہ اُچھلنا - کُودنا +

جہان[1] کو سر پر اُٹھالیا + وہی مثل ہوئی کہ جو میرے ہے سو راجہ کے نہیں + مُنہ اُٹھایا اور لکھتی چلی گئیں + بڑے کا ادب نہ چھوٹے کا لحاظ ہے شرط کہ تمہاری ماں کے پاس یہ خط بھیج دوں؟ بلّٰہ میری اِن باتوں سے جل نہ جانا + دیکھوں تو لوریوں کی خوشی میں کیا کھلاتی ہو؟ میں تو اِسی کو غنیمت سمجھونگی کہ تم من جاؤگی +

# لوریاں

آجا ری نِندیا تُو آ کیوں نہ جا — میرے بالے کی آنکھوں میں گھل مِل جا
آتی ہوں بوی آتی ہوں — میں دو چار بالے کھلاتی ہوں

# دوسری لوری

کابُل سے سنلائی آئی۔ کھڑی ہلاوے ڈور — اللہ نبی جی مدد کریں تو طالع تیرے زور

# دوسری طرح سے

آرام کا ہے پالنا اور سکھ کی ہے ڈور — اللہ نبی جی کرم کریں تو طالع تیرے زور

# تیسری لوری

تُو سو میرے بالے۔ تُو سو میرے بھولے۔ جب تک بالی ہے نیند۔

[1] غل اور شور مچاکر تنگ کرنا +

بات بھی یاد نہیں رہتی + شاید صبح کو تو اپنا نام بھی بھول جاتی ہوگی + ہاں جب لوگ آکر پکارتے ہونگے تو پھر یاد آجاتا ہوگا + بس. بی اس بھول کا خدا حافظ+ اگر تم نے اب کی دفعہ میرا اُلاہنا اُتار دیا تو خیر نہیں تو اس بندی نے لکھنے سے بھی ہاتھ اُٹھایا لیجیے آداب +

**جواب ۲۴** - خالہ کی خلیجی! روٹھو نہیں منجاؤ - اللہ رے خفگی! اللہ رے طنطنہ! لڑکی تو اپنے پہتے میں جلی ہی جاتی ہے + خدا جانے سسرال میں کیونکر بھریگی - اور تو کیا اُٹھتے جوتی بیٹھتے لات ہوگی + مجھے گھر کے دھندے سے اپنے مرنے کی بھی چھوٹ نہیں تھی - تمہیں لوریاں نہ بھیجتی تو کیونکر بھیجتی + تمہارا کیا ہے روٹی کھالی اور کُڈکڑے مارتی پھریں + بہت ہوا ذرا کی ذرا بھائی کو لے لیا - یا اُستانی کے سامنے ٹیں ٹیں کرنے بیٹھ گئیں + جب کوئی کھیل نہ ہوا تو قلم دوات اُٹھائی - اور خالہ کے نام پر خطوں کی بھرمار کردی - اور کچھ نہیں تو یہی شغل ہاتھ لگا + ایسی کونسی لوریوں کی ساعت ماری جاتی تھی جو تم اتنی بگڑ رہیں ؟ ایلو دس کام چھوڑ کر لوریاں لکھتی ہوں + دیکھوں کونسی یاد کرلو گی ؟ یوں کہو خط کیا لکھنا آیا سارے

---

۱ گلہ - شکوہ ۲ باز آنا دست بردار ہونا ۳ اصل میں خالہ زاد بہن کو کہتے ہیں یعنی برابر کا دعوے رکھنے والی چونکہ بھانجی نے برابر والوں کے الفاظ لکھے ہیں اس لیے طنزاً اُس کو خلیجی قرار دیا ۴ مغرورانہ عتاب ۵ غصہ ۶ فرصت - مہلت ۷ کود پھاند کرنا ۸ بوچھاڑ - کثرت ۹ وقت گذرا جاتا تھا +

میری ایک ایک چیز تیری گڑھیا کے اوپر سے صدقے ہے۔ جو چاہے شوق سے منگا لے + میں اپنی تو نہیں کہتی پر تیری بہنوں کو شرطلے بھیج دونگی وہ آج ہی سے خوشیاں منا رہی ہیں + ایک ایک گھڑی گن گن کر کاٹ رہی ہیں + تیری گڑیا کا پہلا چالاؔ میں ہی کرونگی + دوسرے تیسرے چالے کو تیری بہنیں کہہ رہی ہیں + اگر تم پہلے سے لکھتیں تو چار جوڑے مَیں بھی بنا دیتی - اب وقت کے وقت دو جوڑوں سے زیادہ نہ ہو سکے + اپنی امّاں کو میری طرف سے بہت بہت پوچھنا اور اِس شادی کی مُبارکباد دینا کہ بُوا خدا نے تجھے یہ دِن دکھایا کہ تیری بیٹی گُڑیا کا بیاہ رے کر بیٹھی + لو اَور سُنو قاضی بھی یہیں سے جائیگا + ابراہیم کہتا ہے کہ آپا کی گُڑیا کا نکاح میں ہی جا کر پڑھاؤنگا اُس نے نکاح کے بول ابھی سے یاد کر لیے + تم بھی سُن لو میں لکھے دیتی ہوں -

گاجر کی پنڈی گلاب کا پھُول کیوں میاں گُڈّے گُڑیا قبول

کالی مُرغی سفید انڈے مہر باندھا بارہ گنڈے

**خط ۲۳** - خالہ جان تمہیں بھی سلام اور تمہارے وعدے کو بھی سلام + میرے سننے کے واسطے لوریاں تو خوب آئیں؟ خدا جھوٹ نہ بُلائے تو کوئی دس ہی دفعہ یاد دلایا ہوگا + میں نہیں جانتی تمہارا کیسا حافظہ ہے - جو کوئی

ضرور شادی کے بعد چار چالے ہوتے ہیں ہر ایک پھیرے میں جوڑا اور کچھ نقدی وغیرہ دیتے ہیں یہ چالے میکے والوں کی طرف سے ہوتے ہیں طنزاً باز آنے کی جگہ بولتے ہیں بچوں کے سُلانے کے گیت حافظہ - ذہن +

بی میری خالہ زادی بہن ہرمزی بیگم کا بیٹا ہے اور میری بیٹی ہے + سو بی بیٹی والوں کو تم جانتی ہو کتنی فسکر ہوتی ہے - آج جو مجھ کو سوچ ہے کسی کو بھی نہ ہوگا - راتوں کو اُٹھ اُٹھ بیٹھتی ہوں - کھانے جوڑے کے روپوں کی بھی ابا جان نے حامی بھری ہے چچا ابا جی[1] جم رہیں نہیں تو اُن سے بھی کچھ لیتی اور اپنا پونٹھ[2] پورا کر دیتی + اب بھی تمہارے صدقہ سے کچھ اوڈ[3] انے دیا کچھ پودانے ہمارا کام چل ہی گیا + اچھی بچی[4] تم بھی آؤ گی یا نہیں - بھلا بی تم آؤ یا نہ آؤ پر میری بہنوں کو لاکھوں[5] میں بھیجنا + نہیں تو میں ایک دن آکر خوب سا لڑونگی + یہاں تو روز سہاگ[6] گائے جاتے ہیں - گھوڑیاں گائی جاتی ہیں - رات بھر چہل[7] رہتی ہے - پر وہ جو گھر کا کام ہے وہ کرنے والا کوئی نہیں + میں سمجھتی ہوں کہ اگر بہنیں بھی نہ آئیں تو میرا ایک اکیلا دم ہے کیا کیا کرونگی + سمدھنوں کو اُترواونگی یا آئے[8] گئے کی خاطر کرونگی + اب تو روپیہ پھیلا چکی کچھ نہیں ہو سکتا + جمعہ کا بُلاوا پھریگا میری بہنوں کو چاہیئے کہ کام کی سب چیز بست لے کر جمعرات سے آجائیں فقط اللہ حافظ اللہ نگہبان +

**جواب ۲۲** - ہاں بیٹی ! ہاں بھیتجی ! تیرے واری گئی کیا کہتی ہے ؟ لے کہہ + تو خط کیا لکھتی ہے کہ اُس میں ایک آغا[9] مینا بند کر کے بھیج دیتی ہے

[1] نہیں ہیں [2] جوں توں کر کے کام پورا کر دینا [3] یہ پودنے کی کہانی کا لفظ ہے یعنی کچھ کسی نے دیا کچھ کسی نے دیا [4] بالضرور [5] شادی کے گیت [6] ہنسی مذاق [7] مہمان [8] بنگالہ کی مینا مراد اطوطی خوش الحان +

**جواب ۲۰** - بیٹی مجھے کچھ نہیں چاہیئے جس نے بیٹی دی اُس نے کیا رکھا + میں تو یہ چاہتی ہوں کہ وہ مجھے اپنے دامن[۹۱] تلے ڈھانک لیں + میری آنکھوں کے سامنے محمدؐ علی کا گھر آباد ہو جائے + پھر کون جیئے اور کس کا راج گور[۹۲] میں پاؤں لٹکائے بیٹھی ہوں + مجھے اپنی زندگی کا بھروسا نہیں - دم ہے آیا آیا نہ آیا + تم جانتی ہو کہ میں ہمیشہ کی مرضین[۹۳] آئے دن[۹۴] کی بیمار ہوں + اپنی آنکھوں سے محمدؐ علی کا سہرہ دیکھ لوں تو جانوں نہیں تو یہ ارمان اپنے ساتھ لیئے جاؤں گی - تم اُن سے کوئی تاریخ ٹھیراکر مجھے لکھ بھیجو جب وہ کہیں لڑکے کو لے کر چلی آؤں + بیٹی بہن خدا تیرا بھلا کرے تو نے بھائی کے لئے بڑی کوشش کی +

**خط ۲۱** - اے بی چچی! اے بی چچی! اچھی دیکھو تو یہ کون کھڑا ہے؟ میں تو جانوں[۹۵] تمہاری امتہ[۹۶] ہے - خط کی ڈولی میں بیٹھ کر باتیں کرنے آئی ہے + پہلے بندگی لو پھر اُس کی گڑیا کی شادی کا سامان درست کر دو + دیکھا چچی جان میں نے اپنی گڑیا کے واسطے ایک چھوڑ چار چار بھاری جوڑے بنائے ہیں - اور ابا جان سے چاندی سونے کا گہنا منگایا ہے + خدا انہیں جیتا رکھے میرا سب کہنا رکھ لیتے ہیں + یہ بھی بتا دو کہ دوں شادی کہاں ٹھہری ہے؟

[۹۱] سایہ حفاظت میں لینا - غریب کی عزّت رکھ لینا [۹۲] مرنے کے دنوں کو پہنچنا - بوڑھا ہو جانا [۹۳] مریض [۹۴] سدا - دائم - دوام + [۹۵] بچوں کا لفظ ہے یعنی میرے نزدیک یا شاید وغیرہ + [۹۶] اُمتہ الفاطمہ کا مخفف کر کے پیار سے اُمتہ کہتے ہیں +

سنار سے تاکید کر کے ابھی سے بنوا رکھو + برات کے اور چوتھی کے جوڑے کا سامان خرید رکھنا + برات کا جوڑا سادہ اور چوتھی کا بھاری ہوتا ہے + یہ بھی بری کے ساتھ ہی جائیگا + ایک جوتی کا جوڑا۔ دو سرخ کنگھیاں۔ دو مسی کی پڑیاں دو عطر کی شیشیاں جن میں سے ایک میں سہاگ کا عطر ہو اور ایک میں موتیا کا + اس کے علاوہ ایک گلاب کا شیشہ۔ پاؤ سیر چنبیلی کا تیل۔ ایک مہندی کا ایک قند کا ٹکڑا۔ یہ سب چیزیں موجود رہیں۔ میں چوتھی تاریخ سے اگر سب کچھ درست کر دونگی + آرائش[۱] بھی کھڑے کھڑے[۲] بازار سے آجائیگی + تم خاطر جمع سے بیٹھی ہوئی چھوٹے موٹے کاموں کو سنوار لو خدا سب آسان کریگا دسویں کو نشان[۳] چڑھا کر اپنے گھر میں آجانا گیارھویں کو برات لے جانا +

خط ۱۹۔ باجی[۴] اماں! میں نے محمد علی کی شادی کے باب میں پھپی اماں سے تاکید کی تھی + انہوں نے کہا کہ بوا میرے پاس کچھ دینے لینے کو تو ہے نہیں + ننگی بیٹی موجود ہے جس دن ان کا جی چاہے دو بول[۵] پڑھا کر لے جائیں + جو کچھ مجھ سے وقت پر بن پڑیگا اپنی گڑیا[۶] میں بھی سنوار دونگی نہیں تو بیٹی حاضر ہے میں زبان دے چکی اب تم کہو کیا کہتی ہو؟ +

---

[۱] ابرک کی ٹٹیاں وغیرہ [۲] اسی وقت [۳] انگوٹھی جو دلہن کے ہاتھ میں پہنانا [۴] بڑی بہن جو ماں کے برابر ہو [۵] ایجاب وقبول کرانا [۶] اپنی حیثیت کے موافق تھوڑا بہت جہیز دیکر کام چلا دینا۔

تمہیں یہ کب گوارا ہوگا کہ میں چار شریکوں[۱] میں نکلوں تو بچوں کے گلے میں دو عزت کے کپڑے بھی نہ ہوں + اماں[۲]! پیٹ کا کھایا کوئی نہیں دیکھتا تن کا پہنا سب دیکھتے ہیں + ہاں بری کی سب چیزیں بتائے دیتی ہوں اُنہیں سہولت میں منگالو۔ اور جو چیزیں بگڑنے والی ہیں وہ میرے آنے پر رکھو۔ بلکہ ساچق کے جوڑے کو بھی میں آجاؤں جب ہاتھ لگانا کھڑے کھڑے سات سہاگنوں[۳] کو بٹھا کر تیار کرا دونگی + بری میں غریبی موجب اتنی چیزیں ہوتی ہیں۔ آگے اپنا اپنا حوصلہ[۴] ہے +

## بری

ڈھائی سیر کلاوے۔ سوا پانچ سیر کھانڈ۔ سوا من نقل۔ پانسیر قرص۔ پانسیر میوہ۔ ڈھائی سیر مصری۔ ایک سہاگ پڑا جس میں چھیل چھبیلا۔ ناگرموتھا کپور کچری۔ بالچھڑ۔ چھوٹی الائچی۔ لونگ۔ ہلدی۔ جوز۔ جوتری۔ زعفران تیز پات۔ صندل۔ مشک دانہ وغیرہ تیرہ چیزیں ہوتی ہیں +

پھولوں کا گہنا۔ شربت اور دہی کی دو ٹھلیاں جن کے منہ پر آٹے کی چھلیاں بنا کر رکھی جاتی ہیں۔ یہ میرے آنے پر دیکھ لینا + ہاں سوا سوا رنگین ٹھلیاں بننے کو کمہار سے کہہ دینا + سونے کی انگوٹھی چاندی کا چھلا

---

۱ ہمسر۔ ہم رتبہ۔ رشتہ دار۔ ۲ ایک خطابیہ لفظ ہے جو عورتوں کے محاورے میں اکثر آتا ہے ۳ خاوند والی۔ ضد رانڈ ۴ مقصد +

گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا + خدا نے چاہا تو جمعے تک میں بھی آؤں گی + تمہارے بھائی کا امتحان تھا اس سے آج نہ آسکی + بیٹی! اگر یہ بات ہو جائیگی تو میں تمہیں بہت خوش کرونگی اور سب بہنوں کو منہہ مانگا نیگ[۱] بھی دونگی + فقط

**خط ۱۷** - ممانی اماں! چاند دیکھے تمہارے غفور کی شادی ہے + دُلھن والوں کی طرف سے بیاہ کی تاکید پر تاکید آرہی ہے + لڑکی کا باپ باہر سدھارنے[۲] والا ہے - پھر برسوں پر بات جا پڑیگی + تم جانتی ہو کہ آدمی بیٹی والوں کا اڑایا اڑتا ہے اور بیٹے والوں کا روکا نہیں رُکتا + جب کچھ نہ بنی تو مدار[۳] کی نویں کو مہندی دسویں کو ساچق - گیارھویں کی برات ٹھیرائی - اگر تم جلدی آجاؤ تو درستی سے سارا سرانجام ہوجائے اور جو تمہارے آنے میں دیر ہو تو مجھے بری[۴] کا سامان لکھ کر بھیج دو جو میں لگے ہاتھ ان چیزوں کو ابھی سے خرید کر رکھ چھوڑوں کیونکہ وقت کے وقت پر اچھی چیز ہاتھ نہیں آتی اور اس سے سرسمدھیانے میں ناک[۵] کٹتی ہے +

**جواب ۱۸** - بیوی بنو![۶] مجھے چلے آنے میں کیا عذر تھا - مگر تم یہ بھی تو دیکھو کہ اگر میں وہاں چلی آؤں تو یہاں بچوں کا سینا پرونا کون کرے +

---

[۱] بہنوں کا حق جو بیاہ میں بھائی کی طرف سے دیا جاتا ہے [۲] رخصت ہونا تشریف لے جانا - [۳] جمادی الاول [۴] نقل میوہ مہندی وغیرہ جو اکثر ساچق کے روز دولھا کی طرف سے دُلھن کو بھیجتے ہیں [۵] بے عزتی ہونا [۶] مخفف بانو +

خط ایسا ستھرا لکھتی ہے کہ میں تم سے کیا کہوں + اپنی ماں کی اکلوتی ہے +
ان کے باوا کسی زمانہ میں بڑھے چڑھے تھے + انگریزوں کے وقت میں بھی
خوب دَور دَورا رہا اب بھی خدا کا دیا سب کچھ موجود ہے۔ دس کو دے کر
کھاتے ہیں + پھپی امّاں اس گئے گذرے وقت میں بھی اتنا دان دہیز[۵۱] لائینگی
کہ گھر بھر کر باہر بھریگا + انہیں روپیہ پیسہ کچھ نہیں چاہیئے۔ وہ چاہتے ہیں
ہڈّی میں ہڈّی[۵۲] اور پیوند میں پیوند مل جائے + اگر تم کو یہ بات منظور ہو تو
ایک رقعہ لکھوا کر میرے پاس بھیج دو + میں مشاطہ کے ہاتھ اُن کے ہاں
بھیج دونگی + جب بات چیت ہو جائے تو کوئی اچھا دن دیکھ کر منہہ میٹھا[۵۳]
کر دینا + آگے تمہیں اختیار ہے میں اپنے حق سے ادا ہو گئی + فقط

**جواب ۱۶** - آبادی جان! تمہیں اللہ کی امان - یہ بات جو تم نے ٹھیرائی
ہے میں اس سے ایسی خوش ہوئی کہ اپنے جامے میں پھولی نہ سمائی - اور جب تمہارے
بھیا نے سُنا تو وہ بھی بہت خوش ہوئے کہ شادی ہو اور یہاں ہو + تمہارے
بھائی سعادت علی کی باچھیں[۵۴] بھی کھل گئیں + ابھی سے اترائے پھرتے ہیں کہ
او ہو جی ہمارا تو بیاہ ہو گا میں دیکھتی ہوں اس زمانے کے بچّوں کو بڑوں سے
زیادہ خوشی ہوتی ہے بُوا اس بات کو سُن کر ہزاروں دعائیں نکلیں + خدا
تمہیں اپنے بچوں کا سہرا[۵۵] دیکھنا نصیب کرے + اگر تم اس بات کو ٹھیک[۵۶]
ٹھاک کر دو تو چٹ[۵۷] منگنی پٹ بیاہ ہو جائے + دیکھو اس میں نہ چوکنا۔

---

۵۱ جہیز ۵۲ ذات میں ذات نسل میں نسل ملنا ۵۳ منگنی کرنا ۵۴ خوش ہونا۔
۵۵ بیاہ کرنا ۵۶ ٹھیرانا مقرر کرنا ۵۷ ادھر منگنی ادھر بیاہ دونو ساتھ +

زور ڈلنے دیں آپ ایک حرف نہ بتائیں اُسی سے نکلوائیں جب میں آکر
مکتب کو اچھا دیکھونگی تو سب کو گاڑیاں بھر کے شاباشی اور دو دو دن
کی چھٹی دونگی + لو تمہیں اللہ کی امان +

**خط ۱۵** - پھپی اماں کو میرا آداب پہنچے + حضرت میں نے آپکے برخوردار
کی بات ایسی جگہہ لگائی کہ آپ بھی سُنیں تو اش[۵۱] اش کریں - ہڈی[۵۲] ایسی
جسے کہتے ہیں + گھرانا ایسا کہ چراغ لے کر ڈھونڈو تو نہ پاؤ + لڑکی صورت شکل
میں ایسی کہ حور کو چھپاؤ اور اسے نکالو + رنگ جیسے شہاب یا انار کا دانہ +
نقشہ چاند سا گول بہت ٹھیک + نک[۵۳] سُک سے درست - کٹورا سی آنکھیں
ستواں ناک - بوٹا سا قد لمبے لمبے بھونرا سے بال - جُٹی جُٹی بھویں باتیں کرتی
ہے تو منہہ[۵۴] سے پھول جھڑتے ہیں - جب کچھ پڑھتی ہے تو موتی پروتی ہے
بس جی یہی چاہتا ہے کہ اُس کی باتیں سُنا کروں اور دن بھر بیٹھی صورت
تکا کروں آگے سُگھڑ[۵۵] و ایسی ہی دسوں[۵۶] اُنگلیاں دسوں چراغ - پڑھی گُنی دست و قلم -
میں اپنی ایڑی[۵۷] دیکھوں گیارہ برس کی جان نے سیسیوں کتابیں اُلٹ ڈالیں

[۵۱] نہایت خوش ہونا - واہ واہ کرنا - یہ لفظ عربی میں اشاش تھا جس کے معنے خوشی منانے کے آئے ہیں - اردو والوں نے اسی کو بگاڑ کر اش اش کر لیا اور یہاں تک ہاتھ صاف کیا کہ عین سے عش عش لکھنے لگے اور اپنے ذہن میں خلافِ قاعدہ عیش اسکا مادہ بھی قرار دے لیا [۵۲] اصل نسل حسب نسب [۵۳] نک بفتح نون سِک بکسرِ سین ہے مگر بول چال میں بکسر نون و بضم سین آتا ہے - از سر تا پا یا ایڑی سے چوٹی تک [۵۴] خوش تقریر ہونا اچھی طرح الفاظ ادا کرنا [۵۵] سلیقہ مند [۵۶] ایک ایک انگلی ایک ایک ہنر کا چراغ ہے روشن

[۵۷] چشم بد دور -

**خط ۱۳**۔ اُستانی جی! آداب۔ جب سے آپ فرید آباد سدھاریں[۱] میں نے یہ وتیرہ باندھ رکھا ہے کہ اوّل تو اُٹھتے ہی ایک سپارہ[۲] پڑھ لیتی ہوں۔ اس کے بعد اپنی پڑھی ہوئی کتابوں کو دوہراتی[۳] ہوں۔ پھر دو چار سطریں آگے نکال کر لکھنے بیٹھ جاتی ہوں + اتنے اور لڑکیاں بھی اپنی خواندگی[۴] دوہرا لیتی ہیں + جہاں وہ پڑھ چکیں اور میں نے انھیں سبق پڑھا دیا۔ اتنے میں ابّا جان باہر سے کھانا کھانے آجاتے ہیں + جو کچھ میں نکال رکھتی ہوں اُسے سُن سُنا کر آگے سبق پڑھا جاتے ہیں + جب یاد ہو جاتا ہے تو سینا پرونا لے بیٹھتی ہوں + آپ خاطر جمع سے چاہیں جب آئیں۔ میں نے سارا مکتب سنبھال رکھا ہے + لیجئے آداب۔ فقط +

**جواب ۱۴**۔ اُستانی کو شاد اور اپنے سبق کو یاد کرنے والی بیگم! خدا تجھے موتیوں میں سفید اور سونے میں پیلا رکھے۔ تیرے اس سلیقے کو دیکھ کر دل سے دعا نکلی + میرا دل وہیں پڑا تھا۔ لیکن واری ماندگی[۵] سے لاچار[۶] تھی + ذرا دم میں دم آیا۔ اور میں نے اپنے آپ کو وہاں پہنچایا + اللہ رکھو اب تو تمہاری چھوٹی بہن بھی اُردو فارسی کے حرف خاصی[۷] طرح اُٹھانے لگی ہو گی؟ دیکھنا کوئی اُسے ساتھ پڑھنے کی عادت نہ ڈال دے۔ نہیں تو میری کی کرائی محنت اکارت[۸] جائیگی + جہاں تک ہو سکے اُسے طبیعت پر

---

[۱] تشریف لیجانا [۲] سیپارہ۔ تیسواں حصہ قرآن کا [۳] پھیر نا گردان کرنا [۴] آموختہ [۵] بیماری [۶] ناچار [۷] طاقت [۸] بخوبی [۹] پہچاننا [۱۰] برباد +

ہائے اماں اب میں کسے میکے میں جاکر دیکھوں گی۔ ہائے اب کون میرے دل کی سنیگا۔ ہائے اب کس کو میرا درد[1] آئیگا۔ ہائے اللہ میں نے کونسا بڑا بول[2] بولا تھا جس سے میری میا کو اُٹھا لیا + اے میرے خدا میں نے کیا گناہ کیا تھا جو میرے آگے آیا۔ اے میرے خالق مجھے اُن کی صورت تو دکھائی ہوتی ! اے میرے مالک اُنہیں اپنے بچوں کا سکھ تو دیکھ لینے دیا ہوتا ! ہے ہے اب میرے ننھے ننھے پھل[3] سے بھائی کس کس کی ٹھوکریں کھاتے پھرینگے۔ ہے ہے اب اُنہیں کون چھاتی[4] سے لگا کر رکھیگا۔ خیر میرے میاں جو تو نے کیا تیرا شکر ہے۔ تو اپنے کام آپ ہی خوب جانتا ہے خالہ جان کل اُنہیں بہشتن کی سنا[5]ونی آئی تھی آج تم کو خبر دی +

**جواب ۱۴** ۔ میری لاڈو خدا تجھے صبر دے۔ اور اُن مرنے والی بیوی کو جنت نصیب کرے وا[6]ری رونے دھونے سے کیا ہوتا ہے۔ اُلٹا مُردہ پر عذاب ہوتا ہے۔ خدا رکھو تم تو دست وقلم پڑھی گنی۔ معنے مسئلے سے واقف ہو پھر ایسی باتیں کیوں کرتی ہو جو اُس بہشتن پر عذاب ہو اس سے تو اُن کے حق میں دعا کرو۔ کچھ پڑھ کر بخشو۔ لِلّہ[7] فی اللہ دو جس سے اُن کی ارواح خوش ہو اس طرح بیان کر کر کے رونا اور جان کھونا منع[8] ہے جو کچھ گذرے دل پر گذرے۔ منہ سے بھاپ نہ نکالو + فقط

---

[1] غمخواری وغمگساری [2] کلمۂ نخوت [3] پھول کی مانند خوبصورت [4] دروِمندی سے رکھنا [5] خبر مرگ [6] قربانت شوم [7] خدا کی راہ میں [8] خلافِ شرع +

کہ اِس بےچینی میں پڑی ہوں - اگر تمہارا اتنا ساجی کڑھ گیا تو میّا[۱] بندی کو کون تسلّی دے گا؟ نہیں - ماں[۲]! تم اپنا دل بھاری[۳] نہ کرنا کس کے ماں باپ سدا رہے ہیں جو تم اپنی ماں کو پچار کھوگی + میرا جی تو نہیں چاہتا پر بیٹی تیری خاطر سے پیسہ[۴] ٹھیکری کردیا ہے - اِسے تو تم اپنی قسمت تو دیکھو جوں جوں علاج ہوتا ہے مرض اَور بڑھتا ہے - بچنے کے آثار نظر نہیں آتے + بیٹا! جس طرح ہو سکے خط میں دیر نہ کرنا + میری یہی دعا تھی کہ میں اپنی بیٹی کو گھر بار[۵] کا چھوڑ کر جاؤں سو خدا نے میری سُن لی - مگر دیکھو تم میری اِس خوشی کو خاک میں نہ ملانا نہیں تو میری ارواح بےچین رہے گی + اگر تمہارا میاں سیدھا[۶] ہوتا - اور تم کاسے[۷] کوسوں نہ ہوتیں تو ایک نظر صورت ضرور دیکھ لیتی خیر دُور کا سفر ہے - جتنی جلدی ہو اُتنی اچھی ہے - اب قیامت میں یاد کرکے ملینگے - دیکھو تم بھی بھول نہ جانا میں نے چھاتی[۸] پر پتھر رکھ کر اتنا خط لکھا ہے - بس اب تمہیں خدا کی امان میں سونپکر سیدھی اپنے میاں[۹] کے گھر چلتی ہوں - فقط +

**خط ۱۱** - ہے[۱۰] ہے خالہ جان! ہے ہے خالہ جان! وہ بندی تو ابھی سے بن میّا کی ہوگئی - میں کیا جانتی تھی کہ میری ماں دو دن میں چٹ پٹ[۱۱] ہو جائیگی - اپنی کہے گی نہ میری سُنیگی + ہائے امّاں تم نے مجھے کس پر چھوڑا!

---

[۱] یعنی تم کو [۲] کلمۂ محبت [۳] رنج اُٹھانا [۴] روپے کی حقیقت نہ سمجھنا [۵] بیاہی [۶] خلیق - خوش مزاج - موافق [۷] نہایت دُور [۸] سخت دل کرکے [۹] خداتعالیٰ [۱۰] حرف نُدبہ و ماتم - افسوس افسوس [۱۱] دفعۃً مرجائیگی +

دن صبر کیا وہاں دو دن اَور بھی جھیل لو + مَیں نے اپنی بیٹی کے واسطے ڈھیر سے گوند مکھانے اور ستھورا رکھ چھوڑا ہے۔ جب آؤنگی تو اور بھی بہت سی چیزیں خرید کر لاؤنگی۔ اپنی اُستانی کو میری طرف سے پُوچھ دینا۔ اور کہنا کہ جب تک مَیں آؤں میری صغرا کو گھبرانے نہ دیں۔ سات برس کی بساط[1] ہی کیا ہوتی ہے؟ سارا گھر اُسی پر نہ چھوڑ دیں +

**خط ۹۔** امّاں جان[2] ! ہائے[3] مجھے یہ اُمید نہ تھی کہ تمہارے بُرا چاہنے والے بیمار پڑیں۔ اور تم اِس بندی کو خبر تک نہ کرو + وہ تو خدا بیچاری گلچمن[4] کا بھلا کرے جس نے ڈرتے ڈرتے اتنی بات لکھی کہ بیگم! تمہاری امّاں جان کی طبیعت جمی جم[5] اچھی ہے ایک خط بھیج کر اُن کی خبر منگا لو + بھلا بی کوئی ایسا بھی غضب کرتا ہے کہ بیٹی کے ہوتے اُسے خبر نہ کرے؟ اگر خدا نہ کرے ایسی ویسی ہوئی تو مَیں کس کی ماں کو ماں کہہ کر پکارونگی۔ بس بی تم خدا کو مان[6] کر جلدی اپنی بیماری کا حال لکھو جو میرے دل کو صبر آئے +

**جواب ۱۰۔** میرے دل کی کُنجی[7] ! خدا تیری ہزاری[8] عمر کرے۔ بنّو[9] جب تیرا خط آتا ہے گویا تجھے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیتی ہوں۔ آج پانچ اگلے دس دن ہوئے کہ میرے منہ میں اُڑ کر کھیل نہیں گئی + پندرہ بیس دن سے پڑی کھٹیا[10] سے رہی ہوں + بخار نے جُدا ستا رکھا ہے۔ کھانسی جُدا[11] جان کو آرہی ہے دست الگ جاری ہیں۔ منہ پر بھر بھراٹ۔ پیٹ پر ورم۔ پاؤں پر سُوجن الگ ہے۔ غرض ایک جان اور ہزار بیماریاں ہیں۔ تمہیں کیونکر لکھوں

---

[1] حقیقت [2] والدہ صاحب [3] افسوس [4] لونڈیوں باندیوں کا نام ہوتا ہے۔ [5] اچھی نہیں ہے ۱۲ [6] برائے خدا ۱۲ [7] ہمراز۔ رفیق [8] ہزار سالہ عمر [9] مخفف بانو۔ مگر یہاں ایک محبت کا کلمہ ہے جس کے معنی بیوی۔ بیگم وغیرہ خیال کرنے چاہئیں +

[10] صاحب فراش ہوں [11] ستا رہی ہے +

دھیان میں رکھنا ÷

(۱۴) بیوی ری تو بائی[1]۔ چھنگے[2] دن آئی۔ جئیں تیرے باپ اور بھائی ÷

(۱۵) بیوی بیٹیاں۔ چھپر کھٹ میں لیٹیاں۔ مارے مغروری کے جواب نہ دیتیاں ÷

(۱۶) اکھو مکھو[3] میری بیوی کو اللہ رکھو ÷ فقط

خط ۷۔ امّاں بی! تم نے تو آپا جان کے ہاں اچھی چھاؤنی چھائی ÷ اللہ! کسی ڈھب وہاں سے نکلنے کو جی ہی نہیں چاہتا ÷ اچھی کیا مجھ کمبخت کی محبت اُڑ گئی ہے؟[4] اچھی کیا اب ہیں وہ بیٹی نہیں رہی؟ اچھی میں پوچھتی ہوں اب تمہیں میرے بن کیونکر کل[5] پڑنے لگی؟ دیکھو بی! میرا تو اب بھی یہ حال ہے کہ جب مُنہ اندھیرے اُٹھتی ہوں تو آداب کے واسطے کونے کونے ڈھونڈتی پھرتی ہوں پر تم یہاں ہو تو پاؤ ÷ میری صورت دیکھو اپنی دکھاؤ۔ وہ تو میں ہی دیوانی باؤلی ہوں جو روز آیا ہوا جانتی ہوں ÷ جب رستہ دیکھتے دیکھتے دم اُلٹ جاتا[6] ہے تو اللہ میاں سے دُعائیں مانگتی ہوں کہ الٰہی تو اپنی خدائی کا صدقہ میری اماں کو جلدی سے بلادے۔ تیرے نام کی دو کوڑیاں دونگی ÷ جانے ان کے شمول کی جان کیسی ہو گی جواب تک کوئی پرزہ سار کا نہیں لکھا ÷ دیکھو بی اماں! میں کہے دیتی ہوں تمہیں میری جان کی قسم آؤ آؤ آؤ۔ مجھ سے تمہارے گھر کے پیچھے اپنا لکھنا پڑھنا خاک نہیں ہوتا ÷ پھر تم جنجھلاؤ[7] تو میں نہ جانوں؟ ÷

جواب ۸۔ میری بنگالے کی مینا! تیرا مُنہ سے بولتا خط آیا۔ کلیجہ ٹھنڈا ہوا[8]۔ چھاتی سے لگایا ÷ کئی دن سے تیری طرف دھیان لگا ہوا تھا ÷ میں یہاں تھی جی وہاں پڑا تھا ÷ بیٹی اب میں آئی کی آئی ہوں۔ تیری بہن چھٹی نہائی۔ اور میں آئی ÷ مجھے خود خیال ہے کہ میری صغرا کا جی گھبراتا ہو گا ÷ بیٹا جہاں تم نے اتنے

---

[1] رانی [2] سُبھ گھڑی۔ [3] آنکھ اور مُکھ سے یہ لفظ بنا لیا ہے۔ جب رات کے وقت چراغ کے سامنے بچے کو لے کر بیٹھتے ہیں تو چراغ کی لَو تک ہاتھ لیجاتے ہیں اور پھر بچے کی آنکھوں اور مُنہ پر پھیرتے ہیں [4] جاتی رہی [5] چین [6] دم گھبرا جانا [7] خفا ہو ÷ [8] دل خوش ہوا ÷

**جواب ۶** - میری سُگھڑ بنّو! تیرے ہاتھ کا لکھّا دیکھ کر دل باغ باغ ہوگیا + بھلا جس کی ایسی دستِ[1] وقلم پیاری نواسی ہو اُس سے کسی چیز کا کیونکر دریغ[2] کروں؟ بیٹی! جو مجھے دو چار بول یاد ہیں تیرے اُوپر سے صدقے اور قربان ہیں + تیرے ماموں کی اَنا[3] جس طرح بچّوں کو بہلایا کرتی تھی وہی باتیں مجھے یاد ہو گئی تھیں سو بھیجے دیتی ہوں +

## بچّے کھلانے کے فقرے

(۱) میاں آوے دُوروں سے - گھوڑے باندھوں کھجوروں سے +

(۲) میاں آوے کیونکر جانیئے - گھوڑے کی ٹاپ پہچانیئے +

(۳) میاں آوے دَوڑ کے - دشمن کی چھاتی توڑ کے +

(۴) میاں کو لاؤ ری مائی - کھلاؤ دودھ مَلائی +

(۵) میاں آوے علی علی - پھُول بکھیروں گلی گلی +

(۶) جُگ جُگ جُگ جُگ جیا کرو - دُودھ ملیدہ پیا کرو +

(۷) میاں کو لا رے ہیرا[4] - باجے گا تال مجیرا +

(۸) کِن[5] مارا کِن کوٹا - میرے راے چمپے کا بُوٹا +

(۹) چھم چھم کرتی آئی ری چڑیا - میرے ننّے کا منگنا[6] لائی ری چڑیا +

(۱۰) چھی چھی چھی چھی[7] کوّا کھائے - دُودا بھاتی ننّا کھائے +

(۱۱) آ بے کچھ دُونگی - تیرے ٹکڑے کی بپّی لُونگی + تجھے لال سی بنّو دُونگی - پھندنا سا بچہ لُونگی +

(۱۲) دَنگ دَنگ دَنگ[8] نا کرو - میاں کا منگنا کرو - میاں کے ساسرے[9] چلو - میٹھے میٹھے چوبے کھاؤ - میٹھا میٹھا شربت پیو +

(۱۳) چندا[10] ماموں دُور کے - بڑے پکاویں بُور کے - آپ کھاویں تھالی میں - ہم کو دیویں پیالی میں - پیالی گئی ٹُوٹ - چندا ماموں گئے رُوٹھ - پیالی آئی اَور - چندا ماموں آئے دوڑ + لو کیا یاد کرو گی بیٹیوں کے کھلانے کی بھی دو باتیں لکھّے دیتی ہوں - اِنہیں بھی

---

[1] لکھی پڑھی [2] انکار [3] دُودھ پلانے والی نوکر [4] ہیرا ابن طوطا مُرادَ ٰ اقامید خوش خبر [5] روتے وقت بہلانے کا فقرہ ہے - اِس سے بچہ چپ ہو رہتا ہے [6] کنبے [7] نسبت منگنی [8] منہ دُھلاتے وقت کا فقرہ ہے [9] بوسہ [10] دنگانا خسرال [10] رات کے وقت چاند دکھا کر یہ باتیں کرتے ہیں +

لڑوانا چاہتی ہو؟ نابُوا مجھے دونوں آنکھیں برابر ہیں + جو تمہیں دُونگی اُنہیں پہلے دونگی + تم اپنے جلے پھپھولے[1] نہ پھوڑو - اور آگے پیچھے بڑی بہن کے حق میں ایسے سخت کلمے نہ بولو - نہیں تو تم ہی جانوگی؟ ہا![2] تم کیسی اشراف زادی ہو آپا کا درجہ ماں سے کم سمجھتی ہو؟ لو اللہ حافظ +

**خط ۳** - دادی امّاں! تمہیں خبر بھی ہے؟ بی آپا[3] آئے دن میرا کلیجہ[4] گوداکرتی ہیں - سَو دشمنوں کی ایک دشمن ہیں + چُھری[5] کو پائیں تو مجھ کو نہ پائیں + کبھی تو امّاں کو لگا دیتی ہیں کہ امّا جان! اسکا سینے پر دیدہ[6] نہیں ٹکتا - کبھی اُستانی جی کو سنکار[7] دیتی ہیں کہ دیکھو آتو جی کتاب کھلی رکھی ہے - شیطان پڑھ رہا ہی؟ پنچی[8] ہے کہ سارے گھر کے جالے لیتی پھرتی ہے + اِدھر سے امّاں مارتی ہیں اُدھر سے اُستانی جی گھُرکتی ہیں - مجھ کمبخت کی بیٹھے بٹھائے[9] شامت آجاتی ہے - میرا تو ان کے ہاتھوں سے ناک میں[10] دم ہے - اور آپ اِنھیں کو مجھُوں[11] پر ان کا ادب کرنے کو کہتی ہیں؟ خیر تمہارا کہنا سر آنکھوں[12] پر - مجھے اِس میں بھی اِنکار نہیں - مگر ذرا تم اُنہیں بھی سمجھا دینا - لیجئے آداب +

**جواب ۴** - میری جان! تیرا اللہ نگہبان[13] - دیکھ تو بیوی بیٹیاں[14] یوں اپنے بڑوں کا کہنا مانا کرتی ہیں - شابش شابش + اسے لے اِس خوشی میں تیری گڑیا کے بیاہ کے واسطے پانچ روپے بھیجتی ہوں جس دن چھُٹی[15] ہو اس کا کھانا پکا کر چار لڑکیوں کو لے بیٹھیو +

**خط ۵** - نانی امّاں! میرا آداب لو اور جو چیزیں میں مانگتی ہوں اُنہیں بھیج دو + تم جانتی ہو کہ مجھے اپنے ننّھے بھائی سے اَتْ گَتْ[16] محبّت ہے + دن بھر گودی میں چڑھائے چڑھائے پھرتی ہوں - پر اُس کے کھلانے کی باتیں نہیں جانتی + مجھے یاد ہے کہ ایک دن تم بڑی آپا کے بیٹے کو پیارے پیارے بولوں سے کھلا رہی تھیں - اور وہ خوش ہو ہو کر کِلکاریاں[17] مار رہا تھا کیا اچھی بات ہوا جو تم مجھ کو بھی وُہی باتیں لکھ کر بھیج دو - لو خدا حافظ +

---

[1] بغض نکالنا - دشمنی کرنا [2] کلمہ تاسف [3] بڑی بہن [4] دل جلانا [5] مار ڈالیں [6] بہکانا [7] دل نہیں لگتا [8] اُکسا دینا [9] ناحق [10] جی بیزار ہے [11] لچھن - افعال [12] بدل و جان منظور [13] محافظ [14] اشراف زادیاں [15] از حد [16] ہنسنا - ٹھٹھا مارنا - صرف بچّے کے لیئے بولتے ہیں +

انشاء

# ہادی النساء

## حصّہ اوّل

## پہلی فصل

### بڑی بوڑھیوں کے نام خط اور اُن کے جواب

**خط ۱** - اچھی دادی جان! تمھارے قربان یہ تو کہو تم نے ابکی عید میں میرے واسطے کیا کیا بنایا ہے؟ جو بی آپا ایک ایک سے کہتی پھرتی ہیں کہ "صاحب چاہیتی پوتی کے لیئے تو جھمجھماتے گوٹے کناری کے کپڑے گھنگروؤں کی ٹاٹ[1] باقی جوتی۔ ہاتھوں کے کنگن پاؤں کے لچھے بنوائے گئے ہیں" جب میں نے کہا اور بی تمہارے واسطے؟ تو بولیں "بوا ہمسار[2] کے غریبوں کو کون پوچھتا ہے" بھلا دادی جان! اِس میں جلنے[3] کی کیا بات تھی۔ چھوٹوں کو تو سبھی چاہا کرتے ہیں۔ اِنہیں اتنی بڑی بیوی کو کون پیار کرے + تم دیکھنا جب میں لال لال کپڑے اور گہنا پہن کر چھم چھم[4] کرتی ہوئی عید کے آداب کو آؤنگی اور ڈھیر سے عیدی کے روپے لے کر جاؤنگی تو کتنا انگاروں[5] پر لوٹینگی + فقط

اصغری خانم

**جواب ۲** - بیٹا[6]! اصغری! تم جتنی چھوٹی ہو اُتنی ہی کھوٹی ہو + تمہاری حرفت[7] کو میں ہی خوب جانتی ہوں تمہیں مُنہ کیا لگایا[8] کہ تم سر ہی[9] پر چڑھ گئیں۔ کیوں بی تم میری بڑی پوتی کو مجھ سے

[1] کامدار۔ تار باقی [2] ہم جیسے [3] چھن چھن زیور کی جھنکار [4] جلنا۔ رشک کرنا۔ حسد کرنا [5] لاڈ سے بیٹی کو بھی کہتے ہیں [6] چالاکی عیاری [7] ربط و اخلاص بڑھانا [8] گستاخ ہونا ۱۲

ہمارا خیال جو اِس انشاء کی تصنیف کے وقت تھا وہ بالکل صحیح نکلا کہ اگر مستورات کی زبان میں اور اُن کے خیالات اور اُنہیں کے القاب و آداب کے مطابق کتاب لکھی جائے تو اسے وہ زیادہ شوق سے پڑھیں گی۔ چنانچہ واقعی اس کتاب کو بڑے شوق سے پڑھا گیا۔ باوجودیکہ **فرہنگِ آصفیہ** کی تالیف نے مُہلت نہ دی مگر پھر بھی اِسے چھٹے مرتبہ چھپوانا پڑا۔ کُنواری بالی لڑکیوں نے اِسے گُڑیوں کے کھیل کی طرح عزیز رکھا۔ بیاہی تھیائی بہو بیٹیوں نے اِسے اپنے دل کا بہلاوا اور آنکھوں کا تارا جانا۔ چند روز تک اشاعت کے رُک جانے سے شائقینِ انشاء کے خطوں کی وہ بھرمار ہوئی کہ میں جواب لکھتا لکھتا عاجز آگیا۔ آخرِ کار برادرِ عزیز محترم مولوی سیّد ممتاز علی کی خواہش کے مطابق یہ کتاب بہت سی ترمیم و تبدیل کے بعد شائع کی۔ کچھ خطوط۔ پہیلیاں اور کہاوتیں اِس میں بڑھا دی گئیں اور سب سے بڑھکر یہ کہ **تحریر النساء** کو بھی اِس میں شامل کر دیا اور اب نظم اور کچھ رقعے اور بھی بڑھائے۔ غرض کہ یہ کتاب پہلی کتاب سے بہت مختلف اور بہت بڑی اور بہت صحیح ہے۔ یقین ہے کہ لڑکیاں نہایت شوق اور رغبت سے پڑھیں گی اور خوش ہونگی + جب برادرِ موصوف نے انشاء مذکور کی طلبی پر مجھے ۱۲ اگست ۱۹۰۸ء کے خط میں تحریر فرمایا کہ "ہادی النساء عرصے سے ختم ہو چکی ہے۔ پھر نہیں چھاپی گئی۔ اگر کوئی صاحب اجازت چاہتے ہیں تو آپ اجازت دیدیں۔ مجھے بھی ضرورت ہوئی تو اُن سے لے لونگا بس ہرجِ تعلیم گوارا نہ کرکے میں نے خود ہی چھاپنے کا انتظام کیا۔ کیونکہ جس دوست نے پورا چھاپ دینے کا وعدہ کیا تھا اُس نے بھی دو برس کے قریب ضائع کر دیئے۔ اور ٹکسٹ بک کمیٹی لاہور سے وعدہ خلاف کرایا + لیکن اِس صورت میں بھی کتاب کو فائدہ پہنچا کہ اُس میں مُفید مُفید خط اور بھی بڑھ گئے اور اب نہایت ہی دلچسپ ہو گئی فقط سید احمد دہلوی

# مطبع رفاہِ عام کی رائے

پچیس برس سے زیادہ گزرنے کو آئے کہ برادرِ معظّم منشی سیّد احمد صاحب دہلوی نے دو کتابیں انشائے ہادی النسار اور تحریر النسار لڑکیوں کے فائدے کے واسطے لکھی تھیں۔ چونکہ یہ کتابیں اپنے ڈھنگ میں بالکل نرالی اور انوکھی تھیں۔ تھوڑے سے دنوں میں ہی مصنف کو کئی مرتب چھاپنی پڑیں۔ وہ ایسی ہاتھوں ہاتھ بکیں کہ تھوڑے ہی عرصے کے بعد مصنّف کے پاس نمونے تک کے لیئے کوئی کتاب باقی نہ رہی۔ تب راقم آثم نے کہ جسے ہر وقت لڑکیوں کی بھلائی پیشِ نظر ہے۔ برادرِ معظم کی اجازت سے چوتھی مرتبہ چھاپی۔ اور اَب چھٹے مرتبے برادر موصوف نے میری خوشی کے ساتھ از سر نو ترمیم و افزونیِ رقعات نیز باِزدِ نظم مفیدہ و شوق انگیز خود چھاپنے کا انتظام کیا ؛

یہ کتاب ظاہر میں صرف ایک انشار یا خطوط نویسی کی کتاب ہے لیکن درحقیقت وہ بڑی قدر و قیمت کی چیز ہے۔ اِس کتاب سے عورتوں کے خانہ داری کے کل معاملات۔ اُن کے دلی مطالب و خیالات۔ روزمرّہ کے برتاؤ اور باہمی معاملات۔ ملنے جلنے اور رسم و رواج۔ بچّوں کے کِھلانے کے ڈھنگ۔ کہاوتیں۔ پہیلیاں۔ غرض ہندوستانی زنانہ زندگی کا ہر پہلو بخوبی ظاہر ہوتا ہے۔

مجھے اُمید ہے کہ ہمارے ملک کے اُمرا و شرفار کی بہو بیٹیوں کو یہ کتاب بہت بھائیگی۔ اور ہندوستان کی ہر محل سرا سے اسکی مانگ آئیگی +

دفترِ فرہنگ آصفیہ کوچہ پنڈت دہلی سے منگوائی جاہیئے ؛

راقم آثم
سیّد ممتاز علی
مالکِ اخبارِ تہذیبِ نسوان

چھٹی دفعہ از سرِ نو ترمیم و اضافہ کر کے چھاپنے کی نوبت پہنچی۔ اِس فن کی تکمیل کے واسطے دوسرا حصّہ بھی لکھ کر چھاپنا پڑا + ہادی النّساء وہ سہیلی ہے جو کھانے کو مانگے اور نہ روٹھنے کو جانے + ہنسنے میں بھی شریک اور رونے میں بھی شریک + غرض تنہائی کی بٹانے والی اور ہر حال میں دل کی بہلانے والی ہے۔ اِس کی عبارت پڑھنے کا وُہی ڈھنگ ہے جو باتیں کرنے کا ہوتا ہے +

اِس کتاب کی چار فصلیں ہیں۔ پہلی فصل میں بڑی بوڑھیوں کے نام خط اور اُنکے جواب ہیں۔ اِس میں دو ایک خط میاں بیوی کے بھی ہیں۔ دوسری میں بہنوں بہنوں کے خط اور اُن کے جواب۔ تیسری میں برابر والیوں کے نام خط اور اُن کے جواب چوتھی میں انّا۔ چھوچھو۔ ماما۔ اصیل وغیرہ کے نام خط اور اُن کے جواب پانچویں میں رشتہ دار مردوں کے نام خط اور بعض کے جواب ہیں۔ نفسِ کتاب میں کچھ کمی نہیں ہوئی بلکہ بعض خط اور عمدہ عمدہ ذکر مع نظمِ مفیدہ بڑھا دیئے ہیں۔ البتّہ جب فرہنگ ہر ایک فصل کے بعد علیحدہ لکھی ہوئی تھی اب صرف مشکل الفاظ کے معنے نیچے کے حاشیے میں لکھ دیئے ہیں تاکہ ڈھونڈنے میں دقّت نہ پڑے اور پاس کے پاس ایک رہبر موجود ہو۔ گو اسکی بھی ضرورت نہ تھی مگر چونکہ اکثر مُرادِ الفاظ کے نہ سمجھنے کے باعث انشاء کا پورا پورا لطف نہیں اُٹھا سکتے تھے اور ہمیں خطوط لکھ لکھ کر معانی دریافت کرتے تھے اِس سبب سے یہ تدبیر مناسب جانی۔ فقط سید احمد دہلوی

مؤلّفِ فرہنگِ آصفیہ۔ کوچہ پنڈت دہلی

اچھی اچھی کتابیں بھی تیار ہوئیں +

انصاف سے پوچھو تو خدا تعالیٰ نے کسی خاص فرقے پر کوئی بات موقوف نہیں رکھی۔ انسان انسان سب ایک ہیں اُن میں مرد ہوں تو اور عورتیں ہوں تو + حبش میں ایک ملک ایسا ہے کہ وہاں عورتوں ہی کی فوج اور عورتوں ہی کا انتظام ہے + لڑائی پر یہ چڑھتی ہیں۔ چور یہ پکڑتی ہیں۔ جس طرح مرد بہادری کے تمغے پاتے ہیں اسی طرح یہ حاصل کرتی ہیں + یورپ۔ امریکہ۔ اور ہند میں بھی۔ ڈاک خانوں اور اسپتالوں میں اکثر عورتیں بھرتی ہو جاتی ہیں بلکہ اب تو اخباروں کی نامہ نگاری بھی کرنے لگی ہیں +

چونکہ اب تک کوئی ایسی انشا نہیں بنی تھی جس میں روز روز کام پڑنے کی باتیں خاص عورتوں کی بول چال میں اِس طرح لکھی گئی ہوں جس طرح وہ آپس میں بولتی چالتی اور بے تکلفانہ گفتگو کرتی ہیں یعنی اگر بھولے بھالے بچے ہیں تو اُن کی باتوں سے بھول پن برستا ہو اور جو بڑے بوڑھے ہیں تو اُن کے الفاظ سے بڑپن ٹپکتا ہو۔ برابر والیوں سے آپس کی بے تکلفی۔ نوکروں سے اُن کی خدمت گزاری اور خیر خواہی پائی جاتی ہو۔ خوشی میں خوشی کا اور غم میں غم کا سماں بندھے جو پڑھے اُس کا دل لگے۔ اِدھر خط دیکھا اُدھر جواب پر نظر پڑی جو بات ایک عمر میں آتی چار دن میں آگئی اس لیئے میں نے ۱۸۷۵ء میں جناب ڈاکٹر فالن صاحب بہادر انسپکٹر مدارس صوبہ بہار کے فرمانے سے یہ کتاب انشائے ہادی النسا انہیں خوبیوں کے ساتھ لکھی۔ کہ کتاب کی کتاب سہیلی کی سہیلی۔ انشا کی انشا پہیلی کی پہیلی + خدا تعالیٰ کی عنایت سے ایسی مقبولِ عام ہوئی کہ اب

ہیں ۔ کہیں شرع تو ڑنے کا پاس کیا ۔ کہیں ریت رسم کا وسواس کیا ۔
یہ کتاب چھٹ کسی نے اتنی ہدایت نہیں کی کہ اری بیویو! جو مُنہ سے نکالو
اُسی کا چربہ اُتارو۔ تمھیں کیا پڑی ہے جو شیطان کی آنت القاب یاد کرتی
پھرو۔ تمھاری جُوتی کو کیا غرض ہے جو منشیوں مولویوں کے پیچھے اپنی اوقات
برباد کرتی پھرو ۔

سُنو! جس تعظیم اور لقب سے تم اپنے بڑے بوڑھوں سے مخاطب ہوکر گفتگو
کرتی ہو یا جس محبّت اور پیار سے اپنے چھوٹوں سے بولتی چالتی ہو۔ وُہی تمھارے القاب
ہیں اور جن الفاظ سے تم اپنے بزرگوں کے آگے سر جُھکاتی یا اپنے چھوٹوں کو
دعا دیتی ہو وُہی تمھارے آداب ۔ تم کبھی اس بکھیڑے میں نہ پڑو کہ جب تک
ہمیں مَردوں کے سے القاب و آداب یاد نہ ہوجائیں ہم کیا خط لکھیں اور کیونکر
قلم اُٹھائیں ۔ اِس پیروی سے تمھاری باتوں کا اثر۔ تمھاری ذاتی لیاقت
کا ہنر خاک میں مِل جاتا ہے اور وہ خط مردانہ ہوجاتا ہے ۔ کیا تمھارے بول
انمول نہیں ہیں؟ جو تم اُن پر خاک ڈالتی ہو؟ کیا تمھاری بہنیں اِس جنس کی
خریدار نہیں ہوتیں جو تم اِسے اپنے سر سے ٹالتی ہو؟ کیا تمھاری زبان روتوں
کو ہنسانے اور ہنستوں کو رُلانے کی قابلیت نہیں رکھتی؟ کیا تم اپنے انہیں
الفاظ سے زیروں کو شیر اور شیروں کو زیر نہیں بنا سکتیں؟ کیا تم چاہو تو اپنے
اَحدی بچّوں کو چالاک اور ڈرپوکوں کو نڈر نہ بنا لو؟ سو بات کی بات تو یہ ہے کہ
سب اپنی اپنی کہتے تھے تمھارے دل کی ہی کوئی نہ کہتا تھا۔ اب اب کرکے سرکار
کی طرف سے عورتوں کے لیئے مدرسے بھی بنے اُستانیاں بھی رکھی گئیں ۔ اور

لہ شرعی پابندی ٹلہ بیش قیمت تلہ کاہل سُست ٹلہ فی زمانہ ۔

طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ وَمُسْلِمَةٍ
مسلمان مردوں اور عورتوں پر علم حاصل کرنا فرض ہے

# دیباچہ

اُسکی خدائی کے قربان جائیے جس نے دُور بیٹھے بیٹھے باتیں کرنے کا حوصلہ دیا ❊ اُس کی خاوندی کو برحق مانیئے جس نے حاکموں کو ہمارے اُوپر مہربان کیا ❊ پہلے فقط مرد ہی پڑھ لکھ کر قابل ہو جاتے تھے۔ عورتیں اَن پڑھ اور پھوہڑ رہا کرتی تھیں ❊ اگر کہیں سے کوئی خط پتر آتا تو بیچاریاں تُجھ مُجھ سے پڑھنے لکھنے کو کہا کرتی تھیں ❊ گھر کا بھرم کُھلتا تھا۔ پیسہ کا پیسہ جاتا۔ افشائے راز سے دل دُکھتا۔ اِس پر بھی لکھنے پڑھنے والوں نے کوئی بات سُنائی۔ کوئی اُڑائی ❊ کوئی لکھی۔ کوئی بھلائی ❊ اگر دو بول بھی لکھوائے تو اُنھیں اِس طرح لکھا کہ اِنکی سمجھ میں نہ آئے ❊ اِنکے دل کی سُنی ❊ اپنے دل کی لکھی ❊ کہیں عربی کی چربی نکالی۔ قابلیت دِکھائی۔ کہیں ہندی زبان دبائی۔ فارسی کی ٹانگ اڑائی کہتے کہتے تھک گئیں مگر ہندی کی چندی لکھنی تھی نہ لکھی ❊ اِن بیچاریوں کی دلی باتوں کا اثر خاک میں ملا دیا ❊ دھینگا دھینگی[۱] سے اپنا سکہ[۲] بٹھا دیا ❊ جس کل چاہا اُس کل اُٹھایا ❊ جس کل چاہا اُس کل بٹھایا ❊ عورتوں کے لیئے کتابیں بھی لکھیں تو جنّی[۳] زبان میں ❊ اور انشا بھی بنائی تو اپنے ہی دھیان

[۱] زبردستی [۲] حکم چلا دیا [۳] سخت اور مشکل بولی ❊

# فہرستِ کتبِ مفیدِ نسواں مصنفہٗ منشی سیّد احمد صاحب دہلوی مؤلف فرہنگِ آصفیہ

**رسالہ ساجن موہنی یعنی تسخیرِ شوہر** مصنّفۂ مسٹر سید احمد صاحب دہلوی مؤلف فرہنگِ آصفیہ۔ جو ادھر خاوند کو رضامند رکھنے اُدھر بیوی کو اپنا فرماں بردار بنا لینے۔ ماں باپ کو ابتداہی سے اِس امر کے متعلق نکتے بتا دینے کا ایک نہایت مُجرّب اور چلتا ہوا تعویذ ہے۔ عبارت کی شُستگی۔ مضامین کی چُستی۔ مثالیہ حکایات کی دلنشینی اور منشی صاحب معصوف کی صلاح و اصلاحِ کامل سے مزین ہو کر شاملِ تسخیر اللُّغات مُفیدِ نسواں چھاپا گیا ہے۔ قیمت فی جلد ۸؍

**راحت زمانی**:۔ یعنی عورتوں کو تضیعِ اوقات سے بچانے کی ایک انوکھی اور مزے دار کہانی۔ طبعِ ثالث قیمت فی جلد ایک روپیہ + طبع سوم:

**کنز الفوائد**:۔ یعنی بچّوں کے واسطے تقدیر و تدبیر کی مناظرہ آموز بحث۔ تاریخی و عقلی مباحثہ جس پر گورنمنٹ سے دو سو روپے کا انعام ملا تھا۔ اور اب ٹکسٹ بُک کمیٹی لاہور نے بھی منظور فرما لیا ہے۔ قیمت ۶؍ طبع چہارم

**طبیعی تعلیم**:۔ یعنی بچّوں کو کتاب اور اُستاد کے بغیر کھیلوں میں محقّق و حکیمانہ مزاج بنا دینے کا کامل نسخہ۔ منظور شدہ ٹکسٹ بُک کمیٹی لاہور قیمت ۶؍

**رسومِ دہلی**:۔ بچّے کے پیدا ہونے سے بیاہ شادی اور مَیّت تک کی کل دلچسپ رسمیں جو دہلی میں رائج ہیں۔ منظور شدہ ٹکسٹ بُک کمیٹی لاہور قیمت ۱۲؍

**بچّوں کا رکھ رکھاؤ**:۔ اولاد کی صحت قائم رکھنے خود علاج معالجہ کر لینے کی سہل ترکیب۔ زیرِ طبع ہے قیمت فی جلد ۳؍ + طبع سوم:

**اخلاق النساء**:۔ شہزادیوں امیر زادیوں بیٹ رانیوں کے واجب العمل اخلاقی حالات۔ زیرِ طبع ہے قیمت فی جلد ۴؍ + طبع سوم:

**لڑکیوں کا قاعدہ**:۔ یہ قاعدہ لڑکیوں کے لیے نہایت مفید اور بکار آمد ہے۔ زیرِ طبع۔ قیمت ۱۰؍

**لڑکیوں کی پہلی کتاب**۔ یہ کتاب لڑکیوں کے واسطے نہایت سود مند ہے قیمت ۲؍ بارِ دوم

**مینیجر دفتر فرہنگِ آصفیہ کوچہ پنڈت دہلی سے طلب کریں**:۔

# انشاء ہادی النساء

مع

# تحریر النساء



مُصنّفۂ

مُنشی سیّد احمد صاحب دہلوی مؤلّف فرہنگِ آصفیہ وغیرہ وغیرہ

جسے

مُصنّف صاحب نے مقبولِ خاص و عام و مفیدِ انام ہونے کے سبب چھٹی دفعہ بذاتِ خود ترمیم و تصحیح فرما کر باضافۂ نظم و نثر ٹھیٹ بیگماتی زبان اور لب و لہجہ میں مُنہ سے بولتے ہوئے ہر عُمر اور ہر مرتبہ کے لحاظ سے دلاویز دلپسند شوق انگیز ظرافت آمیز پُراثر خطوط سے ازسر نو مزیّن فرما کر حسب فرمائش ٹکسٹ بک کمیٹی لاہور

سنہ ۱۹۱۰ء

شمسی پریس دہلی میں چھپوا کر دفتر فرہنگِ آصفیہ کوچۂ پنڈت دہلی سے شائع کیا

بارِ ششم۔ ۱۰۵۰



قیمت فی جلد ۸؍